# مقدمہ

شریعت اسلامی کا سب سے بڑا امتیاز اس کا اعتدال اور توازن ہے، زندگی کے تمام مسائل میں یہ دین نہ افراط کو روا رکھتا ہے اور نہ تفریط کو، نہ انسان کو نفس کا غلام بننے کی اجازت دیتا ہے کہ انسان نفس کی ہر خواہش کے سامنے سر تسلیم خم کرتا جائے اور نہ انسان کے فطری تقاضوں اور اس کی طبعی ضرورتوں کا گلا گھونٹتا ہے کہ مذہب انسان کے لئے صلاح وفلاح کی کلید بننے کے بجائے بار گراں اور زنجیر پا بن کر رہ جائے۔ یہی اعتدال، فطرت انسانی سے ہم آہنگی، عقل کے تقاضوں کا پاس ولحاظ اور تمام احکام میں حکمتوں اور مصلحتوں کی رعایت اس کا اصل امتیاز ہے، خورد ونوش انسان کی زندگی کے لئے نہایت بنیادی ضرورت ہے، لیکن بعض مذاہب میں تو کسب معاش اور زائد از ضرورت کھانے پینے کو بھی قباحت کی نظر سے دیکھا گیا ہے، یا انہیں خدا کی قربت میں رکاوٹ تصور کیا گیا ہے، اس کے برخلاف بعض مذاہب اور نظامہائے حیات ہیں جن میں حرمت وممانعت کا کوئی خانہ نہیں اور ہر چیز انسان کے لئے حلال وجائز کر دی گئی ہے۔

اسلام نے فطرت انسانی کی رعایت کرتے ہوئے کسب معاش کی حوصلہ افزائی کی ہے اور مال کو قرآن مجید میں فضل (سورۂ جمعہ:۱۰) اور خیر (سورۂ بقرہ:۲۱۵) کے لفظ سے تعبیر کیا ہے، اور جسم انسانی کے ارتقاء وبقاء کے لئے جن غذاؤں کی ضرورت ہو سکتی ہے ان سب کو حلال قرار دیا ہے، انسان کے جسمانی قوی کی برقراری اور استحکام کے لئے نباتی غذا کی بھی ضرورت ہے اور لحمی غذا کی بھی، شریعت نے دونوں طرح کی غذاؤں کو انسان کے لئے حلال قرار دیا ہے، لیکن چونکہ بعض غذائیں انسان پر طبی یا اخلاقی اعتبار سے منفی اثر ڈال سکتی ہیں، جیسے بعض نباتات نشہ آور ہوتی ہیں، اور بعض جانوروں میں درندگی اور بے شرمی کی کیفیت پائی جاتی ہے، اگر ایسے پودے اور گوشت کو کھایا جائے تو انسان انہی اخلاقی مفاسد کا شکار ہو سکتا ہے، اس لئے اللہ تعالی نے ایسی غذاؤں سے منع فرمایا، پس انسان کی فطری غذائی ضرورت میں کوئی کوتاہی بھی روا نہیں رکھی گئی، اور جو چیزیں انسان کے لئے مضرت رساں تھیں ان کی اجازت بھی نہیں دی گئی۔

پھر یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ حیوانات میں بعض ایسے اجزاء بھی پائے جاتے ہیں جو انسان کے لئے نقصان دہ ہیں، خاص کر خون جو پورے جسم میں جاری وساری ہے، اس لئے جانوروں کے ذبح سے متعلق جو خصوصی احکام دیئے گئے، ان کی بنیاد دو باتوں پر ہے: ایک یہ کہ خون اچھی طرح نکل جائے، دوسرے اکثر قومیں جانور کے ذبح کرنے کو مذہبی تصورات واعتقادات سے جوڑتی رہی ہیں اور شرک اور اصنام پرستی کے لئے ان کا استعمال ہوتا رہا ہے، اس لئے ذبح کے اس عمل کو شرک کے بجائے توحید کی علامت بنا دیا جائے اور جانور کو ذبح کرتے ہوئے اس پر اس کے خالق ومالک کا نام لیا جائے، ذبح سے متعلق تمام احکام کی بنیاد واساس یہی ہے۔

اسی پس منظر میں قرآن وحدیث میں ذبح حیوان سے متعلق احکام نسبۃً زیادہ وضاحت سے بتائے گئے ہیں اور فقہاء نے بھی ذبائح کا مستقل عنوان قائم کر کے اس موضوع پر تفصیل سے روشنی ڈالی ہے، موجودہ دور اختراعات وانکشافات کا دور ہے جس میں انسان کا کام مشین کے کل پرزے سے ہو جاتا ہے، چنانچہ زندگی کے دوسرے شعبوں کی طرح جانور کو ذبح کرنے اور ذبح کے بعد کے ضروری امور انجام دینے کے لئے بھی تیز رفتار مشینیں وجود میں آگئی ہیں، بعض ملکوں میں تو گورنمنٹ کی طرف سے بنے ہوئے مذبح میں جانور ذبح کئے جاتے ہیں اور مذبح میں حکومت کی طرف سے مشین کے ذریعہ ذبح کا باضابطہ انتظام ہے، اسی پس منظر میں اسلامک فقہ

لیے یہاں ضروری ہے کہ اس چیز کی وضاحت کی جائے کہ اللہ کا حکم قربانی کرنے کا متوجہ کب ہوتا ہے؟ اور وہ انسان کس وقت اس کا مکلف ہوتا ہے، دسویں ذی الحجہ کو صبح صادق ہی سے خداوند قدوس کی طرف سے ہر عاقل، بالغ، آزاد، مقیم پر قربانی کا حکم متوجہ ہوتا ہے، لیکن حدیث شریف میں مصری کے لیے سخت وعید ہے کہ جب تک نماز نہ پڑھے اپنی قربانی کو ادا نہ کرے، اس لیے مصری کے حق میں نماز کے بعد قربانی کی ادائیگی ہے، تو اللہ کا حکم جب متوجہ ہوتا ہے مکلف کی طرف اور قربانی کا ذبح کرنا ایک عبادت کو ادا کرنا ہے، مکلف اپنی ذمہ داری سے سبکدوش ہو رہا ہے، اس کی سبکدوشی کے لیے قربانی کا ایام اضحیہ میں ذبح کرنا ضروری ہے، تو قربانی کے ذبح کا تعلق ادائیگی سے ہے، اس لیے جہاں جہاں جانور ہوں گے وہاں ایام اضحیہ چل رہے ہوں مگر جس کی قربانی کی جارہی ہے اس پر دسویں ذی الحجہ کی صبح صادق طلوع ہو چکی ہو، مصر ہے تو عید کی نماز سے وہ فارغ ہو چکا ہے، اس کے بعد ہی اس کی طرف سے قربانی کی جائے اور جو حاجی لوگ حج میں جاتے ہیں اور یہاں کی قربانی کرتے ہیں ان کو اس بات کا مکلف کرنا ہوگا کہ وہ اسی وقت قربانی کرے جب کہ ہندوستان میں دسویں ذی الحجہ شروع ہو جائے اور اگر وہ شہر میں رہتا ہے تو عید کی نماز بھی پڑھ لے، اس کے ٹائم سے فون کے ذریعہ حاجی کو مطلع کردے تاکہ قربانی اپنے وقت پر ادا ہو۔ اسی طرح وجوب اداء، اداء وجوب، ساری چیزوں کو سمجھنے کے لیے جیسے مال، اقامت یعنی مقیم ہونا، عاقل ہونا، بالغ ہونا، آزاد ہونا، نویں ذی الحجہ کے غروب شمس سے پہلے مقیم ہے اور صاحب مال ہے تو اس پر بھی قربانی ضروری ہے، تو مجلس فقہ اکیڈمی سے میری گزارش ہے کہ مسئلہ اس طرح خوب واضح کردے کہ حاجیوں کی قربانی اور اسی طرح سے بیرونی ممالک کی قربانیاں صحیح ادا ہو جائیں، میری رائے یہ ہے کہ جب ان پر وقت آجائے اس کے بعد ایام اضحیہ ہی میں ان کی طرف سے قربانی کی جائے تو یہ درست ہے۔ جزاکم اللہ

☆☆☆

عالم اسلام کے اکابر علمائے کرام کے جدید فقہی مسائل پر مقالہ جات اور مناقشات کا مجموعہ نئی ترتیب کے ساتھ

سلسلہ
## جدید فقہی مباحث

# ذبیحہ کے شرعی احکام
## اور اس سے متعلق شرعی مسائل

اسلامک فقہ اکیڈمی (انڈیا) کے ساتویں سمینار منعقدہ بھروچ گجرات مؤرخہ ۳۰ر دسمبر ۱۹۹۴ء تا ۲ر جنوری ۱۹۹۵ء نیز نویں سمینار منعقدہ جے پور مؤرخہ ۱۱-۱۴ر اکتوبر ۱۹۹۶ء میں مشینی ذبیحہ پر طے پائے فیصلے۔

تحقیقاتِ اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا

زیر سرپرستی

حضرت مولانا مجاہد الاسلام قاسمی
حضرت مولانا خالد سیف اللہ رحمانی دامت برکاتہم


دارُالاشاعت
اُردو بازار ○ ایم اے جناح روڈ ○ کراچی پاکستان

اکیڈمی (انڈیا) نے ۳۰ر دسمبر ۱۹۹۴ تا ۲ر جنوری ۱۹۹۵ء میں اپنے ساتویں سمینار منعقدہ بھروچ گجرات میں غور وفکر کے لئے جن موضوعات کا انتخاب کیا تھا، ان میں سرفہرست یہ عنوان بھی تھا۔

سمینار میں اس موضوع پر ایک سو پانچ مقالات پیش کئے گئے، جو ابھی زیر طبع ہیں، بحث ومناقشہ میں بڑی تعداد میں اہل علم نے حصہ لیا، اور مجموعی طور پر تین سو اہل علم اس سمینار میں شریک تھے، فقیہ العصر حضرت مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ کا طریقہ یہ تھا کہ اول تو وہ خود مسائل کا بھرپور تجزیہ فرماتے، پھر لوگوں کو کھل کر بحث کرنے کا موقع دیتے، کوشش ہوتی کہ کوئی متفق علیہ رائے بن جائے، لیکن اس پر اصرار نہیں کرتے اور اگر کسی مسئلہ پر ایک سے زائد رائیں ہوتیں تو سمینار کی تجویز میں دونوں آراء کا پورے اہتمام کے ساتھ ذکر کیا جاتا، جیسا کہ اختلاف رائے کے سلسلہ میں سلف صالحین کا عمل رہا ہے۔

الحمد للہ اکیڈمی کے سمیناروں میں پیش ہونے والے مقالات کی سترہ جلدیں طبع ہو چکی ہیں جن کی پورے برصغیر بلکہ اردو دنیا میں کافی پذیرائی ہوئی ہے۔

اکیڈمی نے کویت سے شائع ہونے والے عظیم الشان فقہی انسائیکلو پیڈیا ''الموسوعہ الفقہیہ'' کی چالیس جلدوں کے ترجمہ کا کام مکمل کرنے کے بعد، ایک نیا پروگرام یہ بنایا ہے کہ جن فقہی موضوعات پر سمینار ہو چکے ہیں ان پر علاحدہ علاحدہ رسائل شائع کئے جائیں، اس رسالہ میں ان مقالات کا خلاصہ اور عطر کشید کر لیا جائے، مسئلہ کے تمام پہلوؤں کی وضاحت ہو جائے اور اس کے لئے حسب ضرورت اضافہ بھی کیا جائے، نیز زبان اور تعبیر ایسی سہل اور آسان ہو کہ عام لوگوں کے لئے ان مسائل سے استفادہ آسان ہو جائے۔

چنانچہ اس سلسلہ کا آغاز کرتے ہوئے ذبح کے احکام اور مشینی ذبیحہ کا موضوع عزیز گرامی قدر مولانا محمد فہیم اختر ندوی کو سپرد کیا گیا، انہوں نے ماشاء اللہ بہتر طریقہ پر اس کام کو انجام دیا ہے، اور اس طرح کہ مسئلہ کے تمام ضروری پہلو واضح ہو گئے ہیں، فجزاہ اللہ خیر الجزاء۔

امید ہے کہ قارئین اس سلسلہ سے زیادہ سے زیادہ نفع اٹھا سکیں گے اور اس طرح اکیڈمی کے علمی افادہ واستفادہ کا دائرہ وسیع سے وسیع تر ہو جائے گا، دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اکیڈمی کی اس کوشش کو قبول فرمائے، ہم سب کو اپنی مرضیات پر قائم رکھے اور اکیڈمی کے بانی ومؤسس حضرت مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ کے لئے اکیڈمی اور اس کی تمام کاوشوں کو صدقہ جاریہ بنادے،

ربنا تقبل منا إنك أنت السميع العليم۔

خالد سیف اللہ رحمانی

(خادم اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا، دہلی)

۱۹ر ربیع الاول ۱۴۲۴ھ / مطابق ۲۱ر مئی ۲۰۰۳ء

# ابتدائیہ

مومن صرف احکام الٰہی کا پابند ہے، اور احکام الٰہی میں حلال وحرام کا حکم بنیادی حیثیت رکھتا ہے، اور حلال وحرام کا گہرا تعلق انسان کی غذائی اشیاء سے ہے، اور غذائی سامانوں میں بھی حیوانی غذا حلت وحرمت کے حکم سے براہ راست جڑی ہوئی ہے، حلال جانور شرعی طریقہ پر ذبح ہونے کے بعد ہی دستر خوان مسلم کی زینت بن سکتا ہے۔ اس لحاظ سے یہ موضوع ایک مسلمان کی روزمرہ زندگی سے تعلق رکھتا ہے، اس کے ساتھ ہی مشینی ذبح اور اس سے پہلے جانور کو بے ہوش کرنے کے رواج نے کچھ نئے سوالات بھی کھڑے کردیئے ہیں، اسلامی تعلیمات کی روشنی میں ان کے جوابات متعین کرنا بے حد ضروری ہے۔

اس موضوع کی اہمیت کے پیش نظر ہندوستان کی مؤقر اسلامک فقہ اکیڈمی نے اپنے ساتویں سیمینار اور پھر نویں سیمینار میں اس پر غور وخوض کیا اور انتہائی اہم فیصلے کئے، عالم اسلام کے دو معروف فقہی اداروں رابطہ عالم اسلامی کی فقہ اکیڈمی اور جدہ کی بین الاقوامی فقہ اکیڈمی میں بھی موضوع کے بعض پہلوؤں پر اجتماعی فیصلے ہوئے ہیں۔

یہ کتابچہ اسی موضوع کی ایک مختصر لیکن قدرے مکمل تصویر سامنے لاتا ہے، اس میں پہلے عام غذاؤں اور بالخصوص حیوانی غذاؤں کی حلت وحرمت سے متعلق اسلام کے بنیادی احکام بیان کئے گئے ہیں، پھر ذبح کا مفہوم وطریقہ، ذبح کرنے والے شخص کی صفات، ذبح کے وقت بسم اللہ پڑھنے، ذبح سے پہلے بے ہوش کرنے اور مروجہ مشینی ذبح سے متعلق شرعی احکام تفصیل کے ساتھ ذکر کئے گئے ہیں، ان امور پر روشنی ڈالنے کے ساتھ ساتھ یہ بھی کوشش کی گئی ہے کہ اس موضوع سے متعلق اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا کی بحث اور فیصلہ کا بالاختصار احاطہ ہوجائے، اس طرح اس تحریر میں درج ذیل امور پر توجہ رکھنے کی کوشش کی گئی ہے:

۱ موضوع کے تمام ضروری پہلوؤں پر اسلامی احکام واضح ہوجائیں۔

۲ اسلوب سہل ہو اور ہر بات نئے فقرہ سے شروع کی جائے۔

۳ ہر مسئلہ سے متعلق حتی الامکان قرآن اور حدیث کے نصوص حوالہ کے ساتھ درج کئے جائیں۔

۴ جن مسائل میں فقہائے مجتہدین کی رائیں مختلف ہیں، ان کا حتی الامکان تذکرہ کیا جائے۔

۵ موضوع سے متعلق دیگر اکیڈمیوں کے اجتماعی فیصلوں کا بھی ذکر کیا جائے۔

۶ ان سب کے ساتھ یہ کتابچہ مختصر رہے، غیر ضروری تفصیل نہ آنے پائے۔

آج کی تیز رفتار دنیا میں اس بات کی ضرورت محسوس ہوتی ہے کہ زندگی سے گہرا تعلق رکھنے والے بالخصوص جدید موضوعات پر چھوٹے چھوٹے کتابچے کی صورت میں مستند معلومات کے ساتھ اور سہل اسلوب میں سامنے لائے جائیں، تاکہ اسلامی احکام پر عمل آسان ہو۔ میری یہ کوشش خدا کرے اس کتابچہ میں کامیاب رہی ہو۔ رب ذوالجلال سے دعا کرتا ہوں کہ وہ اس کتابچہ کو قارئین کے لئے نافع بنائے اور اپنی قبولیت سے نوازے۔

محمد فہیم اختر ندوی

اسلامک فقہ اکیڈمی (انڈیا) کے ساتویں سمینار منعقدہ بھروچ گجرات مؤرخہ ۳۰ دسمبر ۱۹۹۴ء تا ۲ جنوری ۱۹۹۵ء نیز نویں سمینار منعقدہ جے پور مؤرخہ ۱۱-۱۴ اکتوبر ۱۹۹۶ء میں مشینی ذبیحہ پر طے پائے فیصلے۔

# مشینی ذبیحہ

۱- ذبح لغت میں چیرنے اور پھاڑنے کو اور شرع میں قابو یافتہ جانور کے غذا و سانس کی نالیاں اور دونوں شہ رگ یا ان میں سے اکثر کے کاٹنے اور غیر قابو یافتہ جانور کے بدن کے کسی بھی حصہ کو زخمی کرنے کو کہتے ہیں۔

۲- ذبح کی دو قسمیں ہیں: ذبح اختیاری اور ذبح غیر اختیاری۔

ذبح اختیاری میں جانوروں کی چاروں رگیں (حلقوم، مری، ودجین) یا ان میں سے اکثر کاٹ دی جاتی ہیں، اور یہ ان جانوروں میں ہوتا ہے جو عمل ذبح کو انجام دیتے وقت ذابح کے قابو میں ہوں، پالتو جانوروں میں عام طور پر ذبح اختیاری ہوتا ہے، سوائے اس کے کہ جانور قابو سے باہر ہو جائے۔

ذبح غیر اختیاری جانور کے بدن کے کسی بھی حصہ کو زخمی کر کے خون بہا دینے کو کہتے ہیں، ذبح غیر اختیاری ان جانوروں میں ہوتا ہے جو عمل ذبح کو انجام دیتے وقت ذابح کے قابو میں نہ ہوں، غیر پالتو (شکاری) جانوروں میں ذبح غیر اختیاری ہوتا ہے، الا یہ کہ ایسے کسی جانور کو پال لیا جائے یا وہ کسی اور طریقہ سے زندہ حالت میں قابو میں آجائے۔

## ۳- ذبح اختیاری اور غیر اختیاری کے مشترکہ شرائط درج ذیل ہیں:

۱- ذابح کا مسلمان یا کتابی ہونا۔

۲- ذابح کا عاقل ہونا۔

۳- بوقت ذبح اللہ کا نام لینا۔

۴- اللہ کے نام کے ساتھ کسی اور کا نام شامل نہ کرنا۔

۵- بوقت ذبح جانور کا زندہ رہنا۔

۶- جانور کی موت ذبح کی وجہ سے ہونا۔

۷- آلہ کا تیز دھاردار کاٹنے والا ہونا۔

## ذبح اختیاری کے مخصوص شرائط:

۱- متعین مذبوح پر تسمیہ پایا جانا۔

۲- متعین رگوں کا کاٹنا۔

۳- تسمیہ اور عمل ذبح میں زیادہ فاصلہ نہ ہونا۔

## ذبح غیر اختیاری کے مخصوص شرائط:

۱- شکاری حالت احرام میں نہ ہو۔

۲- جانور حرم کا شکار نہ ہو۔

۳-شکار کرنے والا جانور یا پرندہ تربیت یافتہ ہو۔

۴-شکار اگر شکاری جانور کے ذریعہ ہو تو اس کو شکار کے لئے چھوڑتے وقت اور اگر تیر و نیزہ وغیرہ سے کیا جائے تو اس کو پھینکتے وقت تسمیہ کہا گیا ہو۔

۴- ذبح اختیاری اور غیر اختیاری دونوں کے مواقع علیحدہ علیحدہ ہیں، جب ذبح اختیاری ناممکن ہو اسی وقت ذبح غیر اختیاری کی اجازت ہوتی ہے، لہذا اختیاری کی جگہ غیر اختیاری کی گنجائش بالاتفاق نہیں ہے۔

## ۲

۱- ذبح کرنے والے کے لئے شریعت میں جس اہلیت کا اعتبار کیا گیا ہے وہ یہ ہے کہ ذبح کرنے والا عاقل ہو، بالغ ہو یا اگر نابالغ ہو تو باشعور ہو، اور مسلمان ہو یا کتابی ہو۔

۲- کتابی سے مراد وہ لوگ ہیں جن کے پاس کوئی آسمانی کتاب ہو جس کی تصدیق قرآن نے کی ہو، آج کے دور میں یہود و نصاری کتابی ہیں۔

۳- آج کے زمانہ میں جو لوگ اپنے کو عیسائی یا یہودی کہتے ہیں انہیں کتابی تصور کیا جائے گا اور ان کا ذبیحہ حلال ہوگا، الا یہ کہ ان کا ملحد، منکر خدا ہونا یقینی طور پر معلوم ہو جائے۔

۴- قادیانی کا ذبیحہ حلال نہیں ہوگا، چاہے وہ اپنے کو احمدی کہے یا لاہوری۔

۵- واضح رہے کہ ذبح کی شرعی حقیقت کا پایا جانا ضروری ہے، چاہے ذابح مسلم ہو یا کتابی، اس لئے وہ تمام صورتیں جن میں براہ راست یا کسی مشین کے ذریعہ کسی جانور کو اس طرح ہلاک کیا جائے کہ اسے شرعاً ذبح نہیں قرار دیا جا سکتا تو وہ ہلاک شدہ جانور ذبیحہ نہیں کہا جائے گا اور حلال نہیں ہوگا، مثلاً گولی مار کر ہلاک کر دینا یا بجلی کی لہروں کے ذریعہ ذبح کی جگہ کو جلا دینا یا جسم کے کسی اور حصہ کو زخمی کر کے خون نکال دینا یا اس جیسی دوسری صورتیں۔

## ۳

۱- از روئے شرع اسلام ذبح کے وقت اللہ کا نام لیا جانا چاہئے اور غیر اللہ کے نام پر اگر کوئی جانور ذبح کیا جائے تو وہ حلال نہیں رہتا۔

اگر کوئی جانور ذبح کیا جائے اور اس پر بسم اللہ نہیں کہی گئی تو ایسا یا تو بھول کر ہوا ہوگا یا قصداً بسم اللہ ترک کی گئی ہوگی، اگر بسم اللہ بھول کر چھوڑی گئی تو وہ ذبیحہ حلال ہوگا، اور اگر بسم اللہ قصداً چھوڑی گئی تو جمہور فقہاء کے مسلک کے پیش نظر وہ ذبیحہ حلال نہیں ہوگا۔

حضرت امام شافعیؒ کے نزدیک اگر بطور استخفاف بسم اللہ نہیں پڑھی جائے تو ذبیحہ حلال نہیں ہوتا، لیکن اگر مقصود استخفاف نہ ہو مگر جان بوجھ کر کوئی شخص بسم اللہ نہ کہے تو چونکہ بسم اللہ کہنا ان کے نزدیک سنت ہے، ایسا ذبیحہ حلال ہوگا۔

واضح رہے کہ جمہور فقہاء کے نزدیک بسم اللہ کہنا واجب ہے، اور سیدنا امام شافعی کے نزدیک مسنون ہے، بہر حال تسمیہ واجب ہو یا مسنون ہر مسلمان سے یہی امید کی جاتی ہے کہ وہ جان بوجھ کر بغیر اللہ کا نام لئے ذبح نہیں کرتا، لہذا ذبیحہ کسی بھی مسلمان کا ہو اس کے بارے میں ہم اس تحقیق کے مکلف نہیں ہیں کہ آیا اس پر قصداً بسم اللہ چھوڑی گئی ہے، اس لئے ہر مسلمان کے ذبیحہ کو حلال تصور کرنا چاہئے۔

۲- واضح رہے کہ بسم اللہ کہنا عمل ذبح پر واجب ہے، اس لئے اگر عمل ذبح متعدد ہوگا تو بسم اللہ بھی متعدد ہوگا اور اگر عمل ذبح ایک ہوگا تو بسم اللہ بھی ایک بار کہنا کافی ہوگا۔

مثلاً ایک جانور کو بسم اللہ کہہ کر ذبح کیا گیا لیکن عمل ذبح مکمل ہونے سے پہلے وہ بھاگ کھڑا ہوا، اب اگر دوبارہ اسے ذبح کیا جائے گا تو دوبارہ بسم اللہ کہنی ہوگی۔

اور اگر ایک ہی بار چھری چلائی جائے اور اس ایک عمل ذبح سے بیک وقت کئی جانور ذبح ہو جائیں تو ایک بار کہی ہوئی بسم اللہ کافی ہوگی۔

واضح رہے کہ ذبح اختیاری میں ہر بار ذبح اور بسم اللہ کہتے وقت ذبیحہ کا معلوم و متعین ہونا ضروری ہے، اس لئے ایک یا زائد جن جانوروں کی نیت کر کے بسم اللہ کہی گئی ہے، ان کی جگہ دوسرے جانور ذبح ہوں گے تو وہ حلال نہیں ہوں گے۔

۳- بعض اوقات جانور ذبح کرتے ہوئے ایک سے زائد افراد ذبح کے عمل میں شریک ہوتے ہیں، مثلاً چھری کے قبضہ پر دو آدمیوں کا ہاتھ ہو یا

ایک کمزور شخص کے ہاتھ کے اوپر دوسرے شخص کا ہاتھ ہو تو ایسی صورت میں دونوں ہی افراد کو بسم اللہ کہنی ہوگی، جانور کا ہاتھ پیر و سر پکڑنا ذبح کرنے میں شرکت نہیں ہوگی۔

۴

۱- آج یہ طریقہ رواج پا رہا ہے کہ جانوروں کو ذبح کرنے سے پہلے بجلی یا کسی اور ذریعہ سے بے ہوش کیا جاتا ہے اور اسے جانوروں کے لئے الم اور تکلیف کم کرنے کا ذریعہ تصور کیا جاتا ہے، سمینار کو اس نقطۂ نظر سے اتفاق نہیں ہے، اور بہتر طریقہ یہی ہے کہ بغیر بے ہوش کئے عمل ذبح پورا کیا جائے۔

لیکن اگر کہیں یہ عمل رائج ہو اور جانور کو بے ہوش کر کے ہی ذبح کیا جاتا ہو اور اس کا اطمینان ہو کہ الیکٹرک شاک یا دوسرے بے ہوشی کے ذرائع کے استعمال کی وجہ سے جانور محض وقتی طور پر بے ہوش ہوا ہے، مرا نہیں ہے، اور اس کا اطمینان ہو کہ پوری احتیاط کے ساتھ الیکٹرک وولٹیج اس طرح ایڈ جسٹ کیا جاتا ہے کہ اس سے صرف بے ہوشی عمل میں آتی ہے، تو ایسے بے ہوش جانور کو اگر ذبح کیا جائے تو ذبیحہ حلال ہوگا۔

## مشینی ذبیحہ

مشینی ذبیحہ کے مسئلہ پر اسلامک فقہ اکیڈمی کے ساتویں سمینار منعقدہ بھروچ میں بحث کی گئی تھی، اور اس کی بعض صورتوں کے جواز اور بعض صورتوں کے ناجائز ہونے پر اتفاق ہو گیا تھا، ایک صورت کی بابت علماء و مفتیان کرام کی رائیں مختلف تھیں، اور سمینار کا احساس تھا کہ اس مسئلہ پر دوبارہ غور کیا جائے، اور مجوزین و مانعین کے دلائل کا خلاصہ دوبارہ مندوبین کی خدمت میں بھیجا جائے تا کہ وہ پھر غور کر کے مسئلہ پر رائے دے سکیں، چنانچہ اکیڈمی نے دوبارہ اسی سلسلہ میں مفصل سوالنامہ بھیجا، اور اس پر جو جوابات آئے، ان کی روشنی میں درج ذیل امور طے پائے:

۱- اگر جانور بجلی کے ذریعہ چلنے والی زنجیر یا پٹہ سے لٹک کر بے ہوشی کے مرحلہ سے گزرنے کے بعد ذابح کے سامنے پہنچتا ہے، اور ذابح بسم اللہ کہہ کر اس کو اپنے ہاتھ سے ذبح کر دیتا ہے، اور جانور کے ذبح کے وقت اس کے زندہ ہونے کا یقین ہے، یہ صورت بالاتفاق جائز ہے، اس لئے کہ اس میں صرف جانور کا نقل وحمل مشین کے ذریعہ ہو رہا ہے، باقی فعل ذبح ہاتھ سے انجام دیا جاتا ہے۔ اکیڈمی مسلمان ارباب مسالخ سے خواہش کرتی ہے کہ وہ اسی طریقہ کو رواج دیں، اور اگر ضرورت محسوس ہو تو ذبح کی رفتار کو تیز کرنے کے لئے کئی ذابح کا تقرر کیا جائے۔

۲- مشینی ذبیحہ کی ایسی صورت جس میں جانور کے نقل وحمل اور ذبح دونوں کام مشین سے انجام پائیں، اس طرح کہ بٹن دبانے کے ساتھ مشین حرکت میں آجائے اور اس مشین پر باری باری جانور آتا جائے، اس صورت کی بابت تین رائیں ہیں:

الف- پہلا جانور حلال ہوگا، اس کے بعد جو جانور ذبح ہوتے جائیں وہ جائز نہیں ہیں، یہ اکثر شرکاء سمینار کی رائے ہے۔

ب- پہلا جانور بھی حلال نہ ہوگا، یہ بعض حضرات کی رائے ہے، جو درج ذیل ہیں:

مفتی شبیر احمد قاسمی، مراد آباد  مولانا مجیب الغفار اسعد اعظمی، بنارس  مولانا بدر احمد مجیبی، پٹنہ  مولانا ابوالحسن علی، گجرات

ج- پہلا جانور بھی حلال ہوگا، اور بعد میں جو جانور اس فعل ذبح کے منقطع ہونے سے پہلے پہلے ذبح ہو جائیں وہ بھی حلال ہیں، یہ رائے درج ذیل حضرات کی ہے:

مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمی، مولانا خالد سیف اللہ رحمانی، مفتی نسیم احمد قاسمی، مولانا یعقوب اسماعیل منشی، مولانا جلال الدین انصر عمری، مولانا اعجاز احمد قاسمی، مولانا رئیس الاحرار ندوی، مولانا سلطان احمد اصلاحی، مولانا صباح الدین ملک فلاحی اور مولانا صدر الحسن ندوی۔

۳- جن حضرات کے نزدیک مشین کے ذریعہ ذبح کی صورت میں پہلا جانور حلال ہو جاتا ہے، ان کے نزدیک اگر ایسی مشین ایجاد ہو جائے، جس سے بڑی تعداد میں چھریاں متعلق ہوں، اور بٹن دباتے ہی بیک وقت چل کر ایک ایک جانور کو ایک ساتھ ذبح کر دیتی ہوں تو یہ تمام جانور حلال ہو جاتے ہیں۔

۴- واضح رہے کہ مشینی ذبح کے بارے میں یہ احکام مشین کی مخصوص ہیئت اور وضع کو سامنے رکھ کر طے کئے گئے ہیں، ہر طرح اور ہر وضع کی مشین پر اس کا اطلاق نہیں ہوگا، بلکہ مشین کی مخصوص ہیئت اور طریقہ کار کی روشنی میں اس کا حکم مقرر کیا جا سکتا ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

انسان کی زندگی میں غذائی سامان اور کھانے پینے کی چیزیں بڑی اہمیت رکھتی ہیں، ان سے نہ صرف انسان کی جسمانی نشوونما ہوتی ہے اور ہر انسان کی حیات کے لئے وہ لازمی ضرورت ہے، بلکہ انسانی طبیعت اور فطرت واخلاق کی تشکیل میں بھی ان غذائی اشیاء کا بڑا دخل ہوتا ہے، اسی لئے ہر مذہب میں غذاؤں کی حلت وحرمت کا مسئلہ بڑی اہمیت کا حامل رہا ہے۔

اسلام نے اپنے احکام کے ذریعہ جہاں انسانی زندگی کے ہر گوشہ کے لئے اعلیٰ اور پاکیزہ معیار اپنایا ہے وہیں اس نے غذائی اشیاء میں اس بات کا بھرپور لحاظ رکھا ہے کہ اس کی غذا پاکیزہ، صاف ستھری اور طیب ہو، اور پاکیزہ غذاؤں کے استعمال سے اس کی جسمانی پاکیزگی بڑھتی جائے اور روحانی پرواز بلند سے بلند تر ہوتی جائے۔

شریعت نے اسی غرض کے پیش نظر غذائی اشیاء اور بالخصوص حیوانی غذاؤں کے بارے میں خصوصی ہدایات دی ہیں، تاکہ ایک جاندار سے تیار ہونے والی غذا ہر پہلو سے جسم کی صحت، فطرت کی سلامت روی اور روح واخلاق کی بلند پروازی کی ضامن رہے۔

## چند بنیادی امور:

# اسلام میں حیوانی غذائیں

## حلت وحرمت کی بنیاد:

۱- قرآن کریم کی متعدد آیات اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث میں اس بات کی صراحت کی گئی ہے کہ اللہ رب العزت نے انسانوں کی غذا کے لیے جن چیزوں کو حلال بنایا ہے وہ پاکیزہ اور طیب ہیں، اور جو اشیاء اپنے اندر کسی اعتبار سے خبث، گندگی اور ضرر رسانی رکھتی ہیں انھیں کھانے سے منع کر دیا گیا ہے، یعنی انسانی غذاؤں میں حلت اور حرمت کی بنیاد طیب اور خبیث ہونے پر ہے، قرآن کہتا ہے:

یَسْئَلُوْنَکَ مَاذَآ اُحِلَّ لَھُمْ. قُلْ اُحِلَّ لَکُمُ الطَّیِّبٰتُ (سورۂ مائدہ: ۴)

(وہ تم سے پوچھتے ہیں کہ ان کے لئے کیا چیزیں حلال کر دی گئی ہیں، کہو تمہارے لئے پاکیزہ چیزیں حلال کر دی گئی ہیں)

وَیُحِلُّ لَھُمُ الطَّیِّبٰتِ وَیُحَرِّمُ عَلَیْھِمُ الْخَبٰٓئِثَ (سورۂ اعراف: ۱۵۷)

(اور ان کے لئے پاک چیزیں حلال اور ناپاک چیزیں حرام ٹھہراتا ہے)

یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُلُوْا مِنْ طَیِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰکُمْ (سورۂ بقرہ: ۱۷۲)

(اے ایمان والو! جو پاکیزہ چیزیں ہم نے تمہیں بخشی ہیں ان کو کھاؤ)

قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِیْنَةَ اللّٰہِ الَّتِیْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِہٖ وَالطَّیِّبٰتِ مِنَ الرِّزْقِ (سورۂ اعراف: ۳۲)

(کہو کس نے حرام کیا ہے اللہ کی اس زینت کو جو اس نے اپنے بندوں کے لیے پیدا کی ہیں اور رزق کی پاکیزہ چیزوں کو؟)

اور جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''إن أول ماینتن من الانسان بطنه فمن استطاع أن لا یأکل إلا طیبًا فلیفعل'' (بخاری: کتاب الاحکام) (انسان کا جو حصہ سب سے پہلے سڑتا ہے وہ اس کا پیٹ ہے، تو جو شخص صرف پاکیزہ غذا کھانے کا اہتمام کرسکتا ہو وہ ایسا ہی کرے)

۲- قرآن کی آیات اور حدیث میں وضاحت کے ساتھ بتایا گیا کہ اللہ تعالی نے عمدہ اور پاکیزہ اشیاء کو حلال فرمایا اور خبائث کو حرام قرار دیا۔

یہاں یہ بات واضح رہنی چاہئے کہ قرآن وحدیث میں اس اصولی وضاحت کے ساتھ ساتھ متعدد غذائی اشیاء کے بارے میں متعین طور پر بتایا گیا ہے کہ فلاں فلاں غذائیں حلال ہیں اور فلاں فلاں اشیاء حرام ہیں جن کا بیان آگے آرہا ہے، پس جہاں خود شریعت نے کسی چیز کے حلال یا اس کے حرام ہونے کی صراحت کردی ہے وہاں اب کسی غور وفکر کی ضرورت نہیں ہے، منصوص حلت یا حرمت ہی وہ واضح حکم شرعی ہے جس کے سامنے سر تسلیم واطاعت خم ہوجانا چاہئے، ان میں شریعت کی صراحت کے بعد اب انسانی عقل کو یہ حق نہیں ہے کہ حکم شرعی سے ہٹ کر ان کے طیب یا خبیث ہونے کا فیصلہ کرے، اور اسی بنیاد پر عقل سے ان کے حلال یا حرام ہونے کا حکم لگائے۔

ہاں جن اشیاء کے بارے میں شریعت میں کوئی صراحت نہیں ہے اور ان کے حلال یا حرام ہونے کی وضاحت نہیں ملتی ہے، ان اشیاء میں شریعت کے اصول کو سامنے رکھ کر ان کے طیب یا خبیث ہونے کا فیصلہ کیا جائے گا، اور اس بنیاد پر اس کی حلت یا حرمت کا حکم طے ہوگا۔

## حیوانی اور غیر حیوانی غذائیں:

۳- انسان زندگی میں جن چیزوں کو سامان خورد ونوش کے طور پر استعمال کرتا ہے، وہ بنیادی طور پر دو قسم کی ہیں:

اول: وہ غذائی اشیاء جو کسی ذی روح مخلوق اور جاندار سے حاصل نہیں ہوتی ہیں، اس قسم کو غیر حیوانی غذا کہا جاسکتا ہے، اس قسم میں خالق دو جہاں نے بے شمار چیزیں پیدا فرمائی ہیں، طرح طرح کے پھل، میوے، سبزیاں، غذائی اجناس، پھر ان نباتاتی اشیاء کے استعمال کے بھی ایسے ایسے طریقے سکھائے گئے ہیں کہ خوان نعمت کی انواع واقسام کا شمار ناممکن ہوجائے۔

۴- غذا کی اس قسم کے بارے میں شریعت نے کچھ زیادہ پابندی نہیں رکھی ہے، جائز طریقہ پر انھیں کھانے کی پوری آزادی دی گئی ہے، اس قسم میں صرف شراب اور نشہ آور اشیاء کی ممانعت کی گئی۔ ہے، قرآن میں کہا گیا:

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَيْسِرُ وَالْأَنْصَابُ وَالْأَزْلَامُ رِجْسٌ مِنْ عَمَلِ الشَّيْطَانِ فَاجْتَنِبُوهُ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ (سورۂ مائدہ: ۹۰)

(اے ایمان والو! شراب، جوا، بت اور پانسے کے تیر سب نجس اور شیطانی کام ہیں، لہذا ان سے بچو تاکہ فلاح پاؤ)

اور حضرت ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

کل مسکر خمر وکل مسکر حرام (مسلم: کتاب الاشربہ) (ہر نشہ والی چیز شراب ہے، اور ہر نشہ آور حرام ہے)

۵- غذاؤں کی دوسری قسم وہ ہے جس کا تعلق کسی جاندار سے ہے، جیسے مختلف جانور اور پرندے وغیرہ، یہ دوسری قسم جسے حیوانی غذا کہا جاسکتا ہے، پہلی قسم سے کئی اعتبار سے مختلف ہے، اول حیوانی غذاؤں کا حصول جاندار مخلوق سے ہوتا ہے، اور غذا میں استعمال کرنے کے لئے ان کی جان ختم کرنا ضروری ہوتا ہے، دوسرے جاندار مخلوق کے اندر کئی ایسی چیزیں ہوتی ہیں جنھیں استعمال نہیں کیا جاسکتا ہے، جیسے ان کے اندرون کی غلاظت، آلائش اور متعدد غیر پاکیزہ اجزاء، تیسرے ان کے بیرونی حصوں پر متعدد ناقابل استعمال اجزاء ہوتے ہیں جیسے سینگ، ناخن، بال اور کھر وغیرہ۔ جبکہ غیر حیوانی غذاؤں میں یہ باتیں نہیں ہوتی ہیں۔

۶- ان وجوہات کے پیش نظر شریعت نے حیوانی غذا استعمال کرنے کے لئے کچھ طریقے اور احکام مخصوص کئے، دوسرے لفظوں میں کہا جائے کہ جانوروں کے گوشت کی حلت کے لئے شریعت میں چند شرائط ہیں، جن کی تکمیل اور رعایت ضروری ہے، اگر وہ شرائط نہ پائی جائیں تو ان کا گوشت استعمال کرنا اور کھانا درست نہیں ہوگا۔

## حیوانی غذاؤں میں حلال وحرام:

۷- حیوانی غذاؤں میں سب سے پہلی بنیادی بات یہ ہے کہ شریعت نے کچھ جانوروں اور جانداروں کا کھانا حلال قرار دیا، اور کچھ دوسرے جانوروں کو حرام، قرآن کریم کی آیات اور احادیث میں تفصیل کے ساتھ حلال اور حرام جانوروں اور جانداروں کی نشاندہی کی گئی ہے، ذیل میں ایسی آیات قرآنی درج کی جاتی ہیں:

حلال جانوروں کے بارے میں کہا گیا:

أُحِلَّتْ لَكُمْ بَهِيمَةُ الْأَنْعَامِ إِلَّا مَا يُتْلَىٰ عَلَيْكُمْ غَيْرَ مُحِلِّي الصَّيْدِ وَأَنْتُمْ حُرُمٌ (سورۂ مائدہ: ۱)

(تمہارے لئے مویشی کی قسم کے جانور حلال کردیئے گئے، سوائے ان کے جس کا حکم تمہیں سنایا جارہا ہے، لیکن احرام کی حالت میں شکار کو جائز نہ کرلو)

أُحِلَّ لَكُمْ صَيْدُ الْبَحْرِ وَطَعَامُهُ (سورۂ مائدہ:۹۶) (تمہارے لئے حلال کردیا گیا سمندر کا شکار اور اس کی غذا)

وَالْبُدْنَ جَعَلْنَاهَا لَكُمْ مِنْ شَعَائِرِ اللهِ لَكُمْ فِيهَا خَيْرٌ فَاذْكُرُوا اسْمَ اللهِ عَلَيْهَا صَوَافَّ فَإِذَا وَجَبَتْ جُنُوبُهَا فَكُلُوا مِنْهَا وَأَطْعِمُوا الْقَانِعَ وَالْمُعْتَرَّ (سورۂ حج:۳۶)

(اور قربانی کے اونٹوں کو ہم نے تمہارے لئے اللہ کے شعائر میں سے ٹھہرایا ہے، تمہارے لئے ان میں بہتری ہے، تو انھیں قطار میں کھڑا کر کے ان پر اللہ کا نام لو، پھر جب وہ اپنے پہلوؤں پر گر پڑیں تو ان میں سے کھاؤ اور کھلاؤ قناعت کرنے والوں اور مانگنے والوں کو)

حرام حیوانات کی فہرست درج ذیل بتائی:

قُلْ لَا أَجِدُ فِيمَا أُوحِيَ إِلَيَّ مُحَرَّمًا عَلَى طَاعِمٍ يَطْعَمُهُ إِلَّا أَنْ يَكُونَ مَيْتَةً أَوْ دَمًا مَسْفُوحًا أَوْ لَحْمَ خِنْزِيرٍ فَإِنَّهُ رِجْسٌ أَوْ فِسْقًا أُهِلَّ لِغَيْرِ اللهِ بِهِ (سورۂ انعام:۱۴۵)

(کہو جو کچھ مجھ پر وحی کی گئی ہے اس میں کوئی چیز میں ایسی نہیں پاتا جو کسی کھانے والے پر جسے وہ کھائے حرام ہو الا یہ کہ وہ مردار ہو یا بہایا ہوا خون ہو یا سور کا گوشت ہو کہ وہ ناپاک ہے، یا فسق ہو کہ اللہ کے سوا کسی اور کا نام اس پر پکارا گیا ہو)

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ وَالدَّمُ وَلَحْمُ الْخِنْزِيرِ وَمَا أُهِلَّ لِغَيْرِ اللهِ بِهِ وَالْمُنْخَنِقَةُ وَالْمَوْقُوذَةُ وَالْمُتَرَدِّيَةُ وَالنَّطِيحَةُ وَمَا أَكَلَ السَّبُعُ إِلَّا مَا ذَكَّيْتُمْ وَمَا ذُبِحَ عَلَى النُّصُبِ (سورۂ مائدہ:۳)

(تم پر حرام کیا گیا مردار، خون، سور کا گوشت، وہ جانور جس پر اللہ کے سوا کسی اور کا نام لیا گیا ہو، وہ جو گلا گھٹنے سے یا چوٹ لگنے سے، یا اوپر سے گر کر، یا سینگ لگنے سے مرا ہو، یا جسے کسی درندہ نے پھاڑ کھایا ہو، سوائے اس کے کہ تم زندہ پا کر ذبح کر لو، اور وہ جانور جو کسی بت پر ذبح کیا گیا ہو)

اور حدیث شریف میں چند حرام جانوروں اور پرندوں کے بارے میں بتایا گیا:

حرم رسول الله ﷺ لحوم الحمر الاهلية (مسلم: كتاب الصيد) (رسول اللہ ﷺ نے پالتو گدھوں کو حرام قرار دیا)

نهى رسول الله ﷺ عن كل ذى ناب من السباع وعن كل ذى مخلب من الطير (مسلم: كتاب الصيد)

(رسول اللہ ﷺ نے دانت سے شکار کرنے والے درندوں اور پنجہ سے شکار کرنے والے پرندوں سے منع فرمایا)

أحلت لنا ميتتان ودمان، فأما الميتتان فالحوت والجراد، وأما الدمان فالكبد والطحال (بیہقی باب فی المطاعم والمشارب) (ہمارے لیے دو قسم کے مردار اور دو قسم کے خون حلال کئے گئے، دو مردار میں مچھلی اور ٹڈی اور دو خون میں جگر اور تلی ہیں)

۸- مندرجہ بالا قرآنی آیات اور نبوی احادیث سے حلال اور حرام حیوانات کی درج ذیل تفصیل معلوم ہوتی ہے۔

## حرام حیوانات:

### اول- مردار:

جو جانور یا پرندہ خود اپنی موت مر جائے وہ مردار ہے، شریعت نے اسے حرام قرار دیا۔ عام مردار کو مطلقاً حرام بتایا گیا، پھر قرآن نے چند مخصوص انواع کے مردار کا نام لے کر ان کی حرمت بتائی جو درج ذیل ہیں:

۱- منخنقۃ: وہ جانور جس کو گلا گھٹ جانے کی وجہ سے موت آجائے، مثلاً کہیں اس کی گردن پھنس جائے یا اس کی گردن میں کوئی رسی یا کپڑا لپٹ جائے اور اس کا گلا گھٹ جائے۔

۲- موقوذۃ: جس کو کسی لاٹھی وغیرہ سے اس طرح مارا جائے کہ مار کی وجہ سے جان چلی جائے۔

۳- متردیۃ: جو جانور کسی بلندی سے نیچے گر کر مر جائے یا جیسے کوئی جانور کنویں میں گر کر مر جائے۔

۴-نطیحۃ: جس جانور کو دوسرا جانور سینگ سے ماردے۔

۵-ماأكل السبع: جس جانور کو کوئی درندہ پھاڑ کھائے اور وہ مرجائے۔

مردار کی یہ ساری انواع حرام ہیں۔

دوم- بہتا خون:

دوسری حرام چیز دم مسفوح (بہتا خون) ہے، لہذا کسی جانور کا خون جمع کر کے اسے پینا جائز نہیں ہوگا۔

سوم- خنزیر کا گوشت:

خنزیر کو شریعت نے حرام قرار دیا، لہذا اس کو کھانا حرام ہوگا۔

چہارم- غیر اللہ کے نام پر ذبح کیا یا چڑھایا ہوا:

آیت کریمہ میں حرام جانوروں کی ایک قسم "ما أهل لغير الله" بتائی گی ہے، یہ وہ جانور ہے جسے غیر اللہ کے لئے نامزد کر دیا جائے، یا کسی دیوی دیوتا پر جسے چڑھا دیا جائے یا کسی جن وغیرہ کی خوشنودی کے لئے نذر کر دیا جائے، ایسا جانور حرام ہے، اگر ایسے جانور کو ذبح کرتے وقت اللہ کا نام لیا جائے تب بھی وہ حرام رہے گا کیونکہ یہ غیر اللہ کے تقرب اور اس کی خوشنودی کے لئے اور غیر اللہ کے لئے نامزد کیا ہوا جانور ذبح کیا گیا ہے، اسی طرح جس جانور کو ذبح کرتے وقت غیر اللہ کا نام لیا جائے وہ بھی حرام ہوگا، حرام جانور کی ایک دوسری شکل "ماذبح على النصب" ہے، یعنی وہ جانور جس کو دیوی دیوتا، استھان اور بتوں وغیرہ پر چڑھا کر ذبح کیا جائے، یہ بھی حرام ہوگا، ان دونوں صورتوں میں فرق یہ ہے کہ پہلی شکل میں جانور کو غیر اللہ کے لئے نامزد کر دیا گیا ہے اور اسے غیر اللہ کی خوشنودی کے لئے ذبح کیا جا رہا ہے خواہ کسی بت کے سامنے نہ ذبح کیا جائے، اور دوسری شکل میں بت اور معبود باطل کے سامنے ان کے تقرب کے لئے ذبح ہے، یہ دونوں شکل اللہ کے نام پر ذبح نہیں ہیں، اس لئے دونوں حرام ہیں۔

پنجم- پالتو گدھے: حدیث نبوی میں پالتو گدھے کو حرام بتایا گیا، لہذا ان کو کھانا جائز نہیں ہے۔

ششم- پنجہ والے شکاری درندے:

حدیث میں اصول بتاتے ہوئے کہا گیا کہ وہ تمام درندے جانور جو اپنے پنجوں سے شکار کرتے ہیں وہ حرام ہیں، ان میں شیر، چیتا، تیندوا، بھیڑیا جیسے تمام درندے آتے ہیں۔

ہفتم- حشرات الارض، کیڑے مکوڑے اور خبیث جاندار:

جیسے سانپ، بچھو، چیونٹیاں اور کیڑے مکوڑے وغیرہ۔

۹- حرام اشیاء کی اس فہرست سے چار چیزوں کو مستثنیٰ کیا گیا ہے، دو جاندار مردار حالت میں بھی حلال قرار دیئے گئے، یہ ہیں مچھلی اور ٹڈی، یہ دونوں اگر مرجائیں تو بھی ان کا کھانا جائز ہے۔ حنفیہ نے مردار مچھلی کے جائز ہونے میں ایک قید لگائی ہے کہ وہ "طافی" نہ ہو گئی ہو، طافی: وہ مچھلی ہے جو طبعی موت مرنے کے بعد پانی کے اوپر الٹی تیر رہی ہو، ایسی مچھلی حرام ہے کیونکہ حدیث میں ہے:

وما مات فيه وطفا فلا تأكلوه (ابوداؤد: ۱۶۵/۴) (جو پانی میں مرجائے اور الٹی ہوجائے اسے نہ کھاؤ)

دوسری دو مستثنیٰ چیزیں دو قسم کے خون ہیں، ایک جگر اور دوسرے تلی، ان دونوں کا کھانا جائز ہے کیونکہ یہ اگرچہ خون سے بنتے ہیں لیکن بہتے خون نہیں ہیں۔

## حلال حیوانات:

جن جانوروں اور پرندوں کو حرام قرار دیا گیا، ان کو چھوڑ کر پاکیزہ حیوانات اور پرندوں کا کھانا حلال رکھا گیا ہے، ایسے حلال جانوروں میں اونٹ، گائے، بیل وبھینس، بھیڑ و دنبہ اور بکریاں شامل ہیں۔ حلال پرندوں میں مرغ، بطخ، مرغابی، چڑیا، کبوتر، سارس وغیرہ داخل ہیں۔

## حلت وحرمت میں اختلاف:

۱۰- ان حرام اور حلال جانوروں کے علاوہ متعدد ایسے جانور بھی ہیں جن کے حلال وحرام ہونے میں فقہاء کرام کے درمیان اختلاف ہے، ایسے بعض جانوروں کا ذکر درج ذیل ہے:

۱- گھوڑا: ائمہ ثلاثہ (یعنی امام شافعیؒ، امام مالکؒ، امام احمدؒ) اور امام ابویوسف وامام محمدؒ کے نزدیک گھوڑے کا گوشت کھانا جائز ہے، لیکن امام ابوحنیفہ اور بعض مالکیہ نے اسے مکروہ قرار دیا ہے (ابن عابدین ۹/۴۴۲) ۲- گوہ:

۳- بجو: امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک بجو اور گوہ کا کھانا حرام ہے، امام احمدؒ اور امام شافعیؒ کے نزدیک یہ دونوں حلال ہیں (ابن عابدین: ۹/۴۴۳، المجموع ۹/۱۱، المغنی ۱۱/۸۲)

۴- سمندر کے جانور: امام ابوحنیفہ کے نزدیک سمندری جانوروں میں سوائے مچھلی کے سب حرام ہیں، کیونکہ یہ سب خبائث ہیں اور قرآن نے خبائث کو حرام قرار دیا ہے، صرف مچھلی کو حدیث نبوی کی رو سے حلال بتایا گیا ہے۔ امام شافعی کے مذہب میں صحیح قول یہ ہے کہ سمندری جانوروں میں صرف مینڈک حرام ہے، بقیہ تمام جانور خواہ مردہ ہوں حلال ہیں، کیونکہ قرآن میں سمندر کے شکار اور طعام کو حلال بتایا گیا ہے، امام شافعی کے مذہب کا دوسرا قول یہ ہے کہ خشکی کے جو جانور حرام ہیں ان کے ہم شکل سمندری جانور حرام ہوں گے اور خشکی کے حلال جانوروں کے مشابہ سمندری جانور حلال ہوں گے۔ امام مالک اور امام احمد کے مذہب میں بھی مینڈک کے سوا تمام سمندری جانور حلال ہیں، ان مذاہب میں مینڈک اس لئے حرام ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے مینڈک کو مارنے سے منع فرمایا، اگر یہ حلال ہوتا تو مارنے کی ممانعت نہ ہوتی (ابن عابدین ۹/۴۴۴، المغنی ۱۱/۸۵، المجموع ۹/۲۸)

۵- خشکی اور پانی دونوں میں رہنے والے جانور جیسے کچھوا، مینڈک، مگرمچھ، کیکڑا:

امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک یہ سب حرام ہیں، کیونکہ یہ خبائث میں داخل ہیں، امام شافعیؒ کے نزدیک بھی خشکی اور تری دونوں جگہ رہنے والے جانور حرام ہیں، البتہ امام احمدؒ کی رائے میں مگرمچھ اور مینڈک حرام ہیں، کچھوے کو ذبح کے بعد اور کیکڑے کو بغیر ذبح کھانا جائز ہے (المغنی: ۱۱/۸۵، المجموع ۹/۳۰)

## حلال حیوانی غذاؤں کے استعمال کا طریقہ:

۱۱- غیر حیوانی غذاؤں کے برعکس حیوانی غذاؤں کے استعمال کے لئے شریعت نے کچھ طریقے مخصوص کئے ہیں، یہ طریقے ان حیوانات کے گوشت کے حلال ہونے کے لئے شرط کی حیثیت رکھتے ہیں، لہذا اگر کوئی حیوانی غذا ان شرائط پر پوری نہ اترے تو وہ حلال باقی نہیں رہے گی۔

۱۲- حیوانی غذا کے حلال ہونے کے لئے مقرر کی گئی شرائط تین قسم کی ہیں، پہلی قسم کی شرائط خود عمل ذبح سے تعلق رکھتی ہیں، یعنی یہ کہ ذبح کی کیا حقیقت ہے؟ ذبح میں کن مقامات کو کاٹنا ضروری ہے؟ ذبح کی تکمیل کب ہوتی ہے؟ ذبح میں کس طرح کا آلہ ذبح استعمال کرنا ضروری ہے؟ کن جانوروں میں ذبح کا کون سا طریقہ اختیار کیا جائے؟ اور ذبح کی کتنی قسمیں ہیں؟ وغیرہ۔

دوسری قسم کی شرائط ذبح کرنے والے شخص سے متعلق ہیں، یعنی کن لوگوں کا عمل ذبح معتبر ہے اور کن لوگوں کا نہیں؟۔

تیسری قسم کی شرائط کا تعلق عمل ذبح پر تسمیہ (بسم اللہ الرحمن الرحیم) پڑھنے سے ہے، یعنی تسمیہ پڑھنے کی کیا حیثیت ہے؟ کس کا تسمیہ معتبر ہے؟ کب تسمیہ کہنا کافی ہوگا؟ مسلسل جاری رہنے والے عمل ذبح میں تسمیہ کہنے کی عملی صورت کیا ہوگی؟ وغیرہ۔

۱۳- موجودہ دور میں سائنسی ترقیات اور مشینوں کی ایجادات کے نتیجہ میں نیز انسانی غذاؤں کی بڑھتی ضرورت کی تکمیل اور کم نرخ پر سامان کی فراہمی کے مقصد سے مشینوں کے ذریعہ جانوروں کے ذبح کی متعدد شکلیں سامنے آئی ہیں، اسی طرح ذبح کے عمل میں تیز رفتاری لانے کے لئے نیز دیگر آسانیوں کے پیش نظر جانوروں کو ذبح سے پہلے بیہوش کرنے کے بھی متعدد طریقے رائج ہوئے ہیں، مشینی ذبح اور اس سے پہلے بیہوش کرنے کے عمل میں ذبح کے اسلامی اصول اور آداب کی کہاں تک تکمیل ہوتی ہے، کیا چیزیں قابل انگیز ہیں اور کیا نہیں؟ اور نتیجۃً ایسے عمل ذبح کے ذریعہ تیار کی جانے والی یہ حیوانی غذائیں حلت وحرمت کے تعلق سے کیا حکم رکھتی ہیں؟ یہ ایک اہم سوال ہے، اس کے لئے مشینی ذبح اور بیہوش کرنے کی تفصیل کو پیش نظر رکھنا ضروری ہے۔

۱۴- لہذا ذبح کی حقیقت واقسام، ذابح کی تعیین، تسمیہ کی کیفیت وحکم، ذبح سے پہلے بیہوشی اور مشینی ذبح کا جائزہ، یہ وہ امور ہیں جن پر ذیل کی سطروں میں روشنی ڈالی جارہی ہے، موضوع کے ان پانچوں عناصر پر علاحدہ علاحدہ گفتگو کی جارہی ہے۔

# اول:

# عمل ذبح

۱- عمل ذبح میں دو چیزیں بنیادی ہیں، ایک ذبح کا مقام وطریقہ، دوسرے آلہ ذبح۔

(الف) ذبح کا طریقہ:...... ذبح کے طریقہ میں حالت اختیار یعنی ذبح کے عام حالات اور حالت اضطرار یعنی شکار اور مجبوری کی صورت کے ذبح میں فرق کیا گیا ہے۔ پہلی قسم کو ذبح اختیاری کہتے ہیں اور دوسری قسم کو ذبح غیر اختیاری کہتے ہیں۔

## ذبح اختیاری وغیر اختیاری:

۲- ذبح کی بنیادی طور پر یہ دو قسمیں ہیں، جو جانور انسان کے قابو میں ہوتے ہیں خواہ وہ پالتو ہوں جیسے گائے، بھینس، بیل، اونٹ، بھیڑ، بکری وغیرہ۔ یا جنگلی ہوں جیسے ہرن، نیل گائے وغیرہ، لیکن انھیں پالتو ومانوس بنالیا گیا ہو، ان تمام قابو یافتہ جانوروں میں ذبح اختیاری ہوتا ہے۔ اور جو جانور انسان کے قابو میں نہ ہوں، خواہ وہ جنگلی حلال شکار ہوں یا پالتو جانور بدک کر یا بھاگ کر بے قابو ہو گئے ہوں، ان میں ذبح غیر اختیاری ہوتا ہے۔

ذبح اختیاری میں جانور کے مخصوص مقام پر مخصوص رگوں کو کاٹا جاتا ہے، اور ذبح غیر اختیاری میں بدن کے کسی بھی مقام کو دھاردار آلہ سے زخمی کیا جاتا ہے۔

## ذبح اختیاری کے طریقے:

۳- قابو یافتہ جانوروں میں ذبح اختیاری ہوتا ہے، ان جانوروں میں ذبح کا عمل حلق اور لبہ میں انجام دیا جاتا ہے۔ حدیث شریف میں ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے حضرت بدیل بن ورقاء کو مدینہ کی گلیوں میں بھیج کر اعلان کرایا کہ مقام ذبح حلق اور لبہ ہیں،

''بعث رسول الله ﷺ بديل بن ورقاء الخزاعي على جمل أورق يصيح في فجاج منى: ألا إن الذكاة في الحلق واللبة'' (دارقطنی: ۴/ ۲۸۳)

سیدنا عمر بن خطاب ؓ نے بھی یہی اعلان کرایا ''وقد أمر عمر مناديه أن ينادي: إن الذكاة في الحلق واللبة لمن قدر'' (سنن البیہقی ۹،۲۷۸) (حضرت عمرؓ نے اپنے منادی سے اعلان کرایا کہ ذبح کا مقام قدرت رکھنے والے کے لئے حلق اور لبہ ہیں)

## ذبح اور نحر:

۴- ذبح کے دو مقام ہیں حلق اور لبہ۔ حلق وہ جگہ ہے جو جانور کی گردن میں دونوں ڈاڑھوں اور لبہ کے درمیان ہوتی ہے۔ اور لبہ جانور کی دونوں ہنسلیوں کی ہڈی کے اوپر اور گردن کے نیچے والا گڑھا ہوتا ہے۔ حلق میں رگوں کو کاٹنا ''ذبح'' کہلاتا ہے اور لبہ میں نیزہ مار کر خون بہا دینا ''نحر'' کہلاتا ہے۔ ذبح کے دو طریقے دراصل دو قسم کے جانوروں کے لئے علاحدہ علاحدہ پسند کئے گئے ہیں، تاکہ ذبح کے عمل میں ان کو کم سے کم تکلیف پہنچے، سرعت وآسانی کے ساتھ ان کی روح نکلے اور اچھی طرح ان کا خون بہہ جائے۔

چھوٹی گردن والے جانوروں میں ذبح کا طریقہ پسند کیا گیا ہے، جیسے بھیڑ، بکری، دنبہ، گائے، بیل، بھینس وغیرہ۔ اور لمبی گردن والے جانور جیسے اونٹ اور شترمرغ وغیرہ میں نحر کا طریقہ پسندیدہ ہے، چنانچہ قرآن میں گائے کے لئے ذبح کا لفظ استعمال کرتے ہوئے کہا گیا ہے:

''إِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُكُمْ أَنْ تَذْبَحُوا بَقَرَةً'' (سورۂ بقرہ: ۶۷) (اللہ تمہیں حکم دیتا ہے کہ ایک گائے ذبح کرو)

اور اونٹ کو نحر کرنے کا حکم دیتے ہوئے کہا گیا ہے:

''فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ'' (سورۂ کوثر: ۲) (تو اپنے رب کے لئے نماز پڑھئے اور قربانی کیجئے)

لیکن ذبح اور نحر کے درمیان فرق کا یہ حکم مستحب ہے، ضروری نہیں ہے، لہذا اگر گائے اور بیل وغیرہ میں ذبح کے بجائے نحر کرلیا جائے تو بھی جائز ہے۔

ذبح کا طریقہ یہ ہے کہ جانور کو قبلہ رخ لٹا کر اس کے حلق کی مخصوص رگیں کاٹی جائیں، نحر کا طریقہ یہ ہے کہ جانور کو قبلہ رخ کھڑا کر کے اس کا بایاں ہاتھ باندھ دیا جائے، بقیہ تینوں پاؤں پر وہ کھڑا رہے، پھر اس کے لبہ میں نیزہ یا کوئی دھاردار آلہ گھونپا جائے، حدیث شریف میں ہے:

''إن النبی ﷺ وأصحابه كانوا ينحرون البدنة معقولة اليسرى قائمة على مابقي من قوائمه'' (ابوداؤد: کتاب المناسك) (نبی کریم ﷺ اور آپ کے اصحاب بدنہ کا نحر اس طرح کرتے تھے کہ اس کا بایاں پاؤں بندھا ہوتا، اور بقیہ پیروں پر وہ کھڑا ہوتا)۔

## کاٹی جانے والی رگیں:

۵- مقام ذبح میں جانور کی چار رگوں کو کاٹنا چاہئے، سانس کی نلی (نرخرہ) غذا کی نلی (مری) اور دو شہ رگ (ودجین)، ان سب کو یا ان میں سے اکثر کو کاٹ دیا جائے، اگر جانور کی رگیں نہ کاٹی جائیں تو وہ حلال نہیں ہوگا۔ حدیث شریف میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ''شریطۃ الشیطان'' سے منع فرمایا ہے، جس کی تشریح یہ ہے کہ جانور کی صرف کھال کٹے اور رگیں نہ کٹیں:

''نهى رسول الله ﷺ عن شريطة الشيطان، زاد ابن عيسى فى حديثه وهى التى تذبح فيقطع الجلد ولاتفرى الاوداج ثم يترك حتى يموت'' (ابوداؤد: باب المبالغة فی الذبح)۔

(رسول اللہ ﷺ نے شریطۃ الشیطان سے منع فرمایا ہے، ابن عیسی نے اپنی حدیث میں یہ اضافہ کیا ہے کہ شریطۃ الشیطان وہ جانور ہے جس کو ذبح کیا جائے تو صرف کھال کاٹی جائے اور رگیں نہ کاٹی جائیں پھر چھوڑ دیا جائے یہاں تک کہ وہ مرجائے)

۶- تمام فقہاء کے نزدیک ذبح کی بہترین اور مکمل صورت یہ ہے کہ مذکورہ چاروں رگوں کو کاٹ دیا جائے لیکن جانور کے حلال ہونے کے لئے کم از کم کتنی رگوں کا کٹنا ضروری ہے، اس میں اختلاف ہے۔ شافعیہ اور حنابلہ کے نزدیک حلقوم (سانس کی نلی) اور مری (غذا کی نلی) کا مکمل کٹ جانا کافی ہے، کیونکہ ان دونوں کے کٹنے سے روح نکل جاتی ہے۔ مالکیہ نے حلقوم اور دونوں شہ رگ (ودجین) کا کٹنا ضروری قرار دیا ہے۔ گویا اتنی بات متفقہ ہے کہ ذبح میں وسعت رکھی گئی ہے اور تمام رگوں کا کاٹنا ضروری نہیں ہے، اسی لئے امام ابوحنیفہؒ نے فرمایا کہ چاروں رگوں میں سے کسی بھی تین رگوں کا کٹ جانا کافی ہے، کیونکہ اکثر کا حکم کل کا ہوتا ہے، امام ابویوسفؒ نے اصولاً تین رگوں سے اتفاق کرتے ہوئے ان تین کی تعیین کردی ہے، یعنی حلقوم (سانس کی نلی)، مری (غذا کی نلی) اور کوئی ایک شہ رگ کاٹی جائیں۔ لیکن امام محمدؒ نے چاروں میں سے ہر ایک کا کم از کم اکثر حصہ کٹنا ضروری قرار دیا ہے (موسوعہ فقہیہ: ۲۱/ ۱۷۸)

۶- نحر میں بھی وہی رگیں کاٹی جائیں گی جو ذبح میں کاٹی جاتی ہیں، علامہ ابن عابدین شامی نے نحر اور ذبح میں رگوں کی بابت لکھا ہے:

''النحر قطع العروق فى أسفل العنق عند الصدر. والذبح قطعها فى اعلاه تحت اللحيين'' (رد المحتار: ۹/ ۴۳۹)

(سینہ کے پاس گردن کے نچلے حصہ میں رگوں کا کاٹنا نحر ہے، اور دونوں ڈاڑھوں کے نیچے گردن کے اوپری حصہ میں رگوں کا کاٹنا ذبح ہے)

یعنی رگیں یکساں ہیں، صرف کاٹنے کی جگہ مختلف ہے۔

اسی طرح رگوں کی تعیین میں فقہاء کا جو اختلاف ذبح میں ہے وہی نحر میں بھی ہے، البتہ صرف مالکیہ جو ذبح میں حلقوم اور دونوں شہ رگ کا کاٹنا ضروری کہتے ہیں، نحر میں ان کے نزدیک صرف لبہ میں اس طرح نیزہ مارنا کہ جانور مرجائے، کافی ہوگا، خواہ مذکورہ رگیں نہ کٹیں، کیونکہ ان کی رائے میں لبہ کے پیچھے ایک رگ دل سے مل رہی ہوتی ہے جس پر نیزہ لگنے سے جلدی روح نکل جاتی ہے (موسوعہ فقہیہ: ۲۱/ ۹۹)۔

## ذبح غیر اختیاری کے طریقے:

۷- ذبح غیر اختیاری اس صورت میں ہے جب جانور کے مذکورہ مقام کا کاٹنا انسان کے بس میں نہ ہو، ایسی صورت میں جانور کے بدن کے کسی حصہ کو زخمی

کر کے دم مسفوح (بہتا خون) نکال دینا کافی ہوگا، درمختار میں ذبح غیر اختیاری کی تعریف ان الفاظ میں کی گئی ہے:

"ذكاة الضرورة جرح أو طعن وإنهار دم في أيِّ موضع وقع من البدن" (الدر المختار: ۹،۴۲۲)

(یعنی بدن کے کسی حصہ کو زخمی کرنا اور خون بہا دینا ذبح ضرورت ہے)

موسوعہ فقہیہ میں یہی بات ان الفاظ میں کہی گئی ہے:

"هي الجرح في أى موضع كان من البدن عند العجز عن الحيوان" (۲۱،۲۰۰)

(جانور پر قابو نہ ہونے کے وقت بدن کے کسی بھی حصہ کو زخمی کردینا ذبح غیر اختیاری ہے)۔

ذبح غیر اختیاری کے لیے "صید" (شکار) اور "عقر" (زخمی کرنا) کے الفاظ بھی استعمال کئے جاتے ہیں۔ لہذا تربیت یافتہ شکاری جانور سے یا تیر وغیرہ سے اللہ کا نام لے کر کسی جانور کا شکار کیا جائے اور وہ جانور زخمی ہوجائے اور اس کا خون بہہ جائے تو اس کو کھانا جائز ہے۔ زخمی ہونا یعنی بدن کے کسی بھی حصہ کا کٹنا اور اس سے خون کا بہنا ضروری ہے، خواہ شکار کا عمل کسی جانور سے کیا گیا ہو یا تیر سے یا لکڑی اور پتھر سے۔ لیکن اگر جانور کا جسم نہ کٹے بلکہ چوٹ کے صدمہ سے وہ مرجائے تو اس کو کھانا حلال نہیں ہوگا، حدیث شریف میں ہے کہ اگر تیر کی چوڑائی سے چوٹ کھا کر جانور مرجائے تو وہ "وقیذ" ہے اور اس کا کھانا حلال نہیں ہے۔

"سألت رسول الله ﷺ عن المعراض فقال: إذا أصاب بحده فكل وإذا أصاب بعرضه فقتل فإنه وقيذ فلا تأكل" (مسلم: كتاب الصيد)

(میں نے رسول اللہ ﷺ سے تیر کے بارے میں پوچھا تو آپ ﷺ نے فرمایا: جب اس کی دھار سے لگے تو کھاؤ اور جب اس کی چوڑائی سے لگے اور مرجائے تو وہ "وقیذ" ہے، اسے مت کھاؤ)۔

۸- ذبح غیر اختیاری جس طرح شکار کے جانوروں میں ہوگا، اسی طرح ان پالتو جانوروں میں بھی کیا جاسکے گا جو کسی وجہ سے ایسی حالت میں پہنچ گئے ہوں کہ ان میں ذبح اختیاری کا طریقہ نہ اپنایا جاسکے، مثلاً کوئی پالتو جانور بدک کر بھاگ کھڑا ہو اور پکڑ میں نہ آئے، اسی طرح کوئی پالتو جانور کسی آدمی پر حملہ آور ہوجائے اور اس سے بچاؤ کی صورت نہ رہے، ایسے ہی کوئی جانور کسی کنویں یا گڈھے میں گرجائے اور اسے نکالنا یا اندر اتر کر ذبح کرنا دشوار ہو تو ان تمام حالات میں ذبح غیر اختیاری سے بھی وہ جانور حلال ہوجائے گا۔ حدیث شریف میں ایسا ہی ایک واقعہ مذکور ہے، ایک سفر میں ایک اونٹ بدک گیا، کوئی گھوڑا ساتھ نہیں تھا، ایک صحابی نے اسے تیر مار کر زخمی کردیا تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ایسی صورت حال پیش آجائے تو اسی طرح کرلیا کرو۔

"وأصبنا نهب إبل وغنم فند منها بعير فرماه رجل بسهم فحبسه فقال رسول الله ﷺ: إن لهذه البهائم أوابد كأوابد الوحش فاذا غلبكم منها شئى فافعلوا به هكذا" (مسلم: كتاب الأضاحى)۔

(ہمیں غنیمت میں اونٹ اور بکریاں ہاتھ آئیں، ان میں سے ایک اونٹ بدک گیا تو ایک شخص نے اس کو تیر مار کر روک لیا تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ان پالتو جانوروں میں بھی کچھ بدکے ہوتے ہیں جس طرح وحشی جانوروں میں ہوتے ہیں تو اگر اس طرح کا کوئی جانور تم پر غالب آجائے تو اس کے ساتھ ایسا ہی عمل کرو)۔

۹- ذبح غیر اختیاری کی تعریف سے یہ بات بھی واضح ہوجاتی ہے کہ اس کی اجازت صرف ان حالات میں ہے جہاں ذبح اختیاری ممکن العمل نہ رہے، یعنی ذبح کی اصل اور مطلوب شکل صرف اختیاری ہے، اسی لئے ذبح کا مقام صرف حلق اور لبہ کو بتایا گیا، لیکن شریعت میں چونکہ تنگی اور سختی نہیں ہے، اس لئے جن جن مواقع میں اختیاری اور مطلوبہ طریقہ پر ذبح کرنے کی قدرت باقی نہ رہ جائے وہاں غیر اختیاری طریقہ کو اپناتے ہوئے کسی بھی حصہ جسم کو زخمی کردینا تاکہ خون بہہ جائے اور گوشت پاکیزہ وطیب ہوجائے، کافی ہوگا۔

اسی سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ ذبح غیر اختیاری کو اپناتے ہوئے شکار کرنے یا جانور کو زخمی کرنے کے بعد اگر زندہ حالت میں وہ جانور قابو میں آجائے تو ایسے زخمی زندہ جانور کو باضابطہ اختیاری طریقہ پر ذبح کرتے ہوئے مطلوبہ رگوں کا کاٹنا ضروری ہوگا، کیونکہ اب یہ جانور قابو یافتہ ہے اور اس کو ذبح کرنا ممکن ہے۔ حدیث شریف میں ہے کہ اگر تم نے اپنے شکاری کتے کو اللہ کا نام لے کر چھوڑا اور اس نے جانور کو پکڑ لیا اور وہ جانور تمہیں زندہ حالت میں مل گیا تو تم اسے ذبح کرو:

"إذا أرسلت كلبك فاذكر اسم الله فإن أمسك عليك فادركته حيًا فاذبحه" (مسلم: كتاب الصيد)۔

(جب تم اپنے کتے کو چھوڑو تو اللہ کا نام لو، اگر وہ تمہارے لئے جانور کو پکڑ رکھے اور تمہیں وہ زندہ حالت میں مل جائے تو اسے ذبح کرلو)

۱۰- ذبح غیر اختیاری میں شکار کرتے ہوئے اس بات کا تیقن بھی ضروری ہوگا کہ جس آلہ شکار سے جانور پر حملہ کیا گیا ہے اسی آلہ کے کاٹنے سے جانور کی موت ہوئی ہے، لہذا اگر تیر مارنے کے بعد جانور پانی میں گر جائے اور مردہ حالت میں ملے تو اس کو کھانا جائز نہیں ہوگا، کیونکہ یہ نہیں معلوم کہ اس کی موت پانی میں گرنے سے ہوئی ہے یا تیر کے زخم سے، حدیث شریف میں ہے:

''إذا رميت سهمك فاذكر اسم الله فإن وجدته قد قتل فكل إلا أن تجده قد وقع في ماء فانك لا تدري الماء قتله أو سهمك'' (مسلم: كتاب الصيد)۔

(تم جب اپنا تیر مارو تو اللہ کا نام لو، اگر تم دیکھو کہ وہ قتل ہو گیا ہے تو کھاؤ، سوائے اس کے وہ تمہیں پانی میں گرا ہوا ملے کیونکہ تمہیں نہیں معلوم کہ وہ پانی میں گرنے سے مرا ہے یا تمہارے تیر سے مرا ہے)

اسی طرح شکار جانور کے پاس اپنے شکاری کتے کے ساتھ دوسرا کتا بھی ملے تو بھی ایسے جانور کو کھانا حلال نہیں رہے گا کیونکہ یہ بات معلوم نہیں کہ اس کا شکار کس کتے سے ہوا ہے؟ اور اس نے صرف اپنے ہی کتے کو چھوڑتے وقت اللہ کا نام لیا تھا دوسرے کتے پر نہیں، حدیث شریف میں ہے:

''أرسل كلبي فأجد مع كلبي كلبًا قد أخذ لا أدري أيهما أخذ. قال: فلا تأكل فإنما سميت على كلبك ولم تسم على غيره'' (مسلم: كتاب الصيد)۔

(راوی کہتے ہیں: میں اپنا کتا چھوڑتا ہوں، پھر میں اپنے کتے کے ساتھ دیکھتا ہوں کہ دوسرے کتے نے بھی شکار کو پکڑ رکھا ہے، مجھے نہیں معلوم ہوتا کہ کس کتے نے شکار کیا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: تب مت کھاؤ، تم نے اپنے کتے پر بسم اللہ پڑھا ہے، دوسرے کتے پر نہیں پڑھا ہے)

## (ب) آلۂ ذبح:

۱۱- جانور کو شرعی طریقہ پر حلال کرنے کی ایک شرط یہ بھی ہے کہ آلۂ ذبح تیز، دھاردار اور خون بہا دینے والا ہو، اس سلسلہ میں حدیث شریف کے اندر اصولی ہدایت دی گئی ہے کہ آلۂ ذبح کس نوعیت کا ہونا چاہئے؟ اور چند اشیاء کے بارے میں صراحت کردی گئی کہ ان کو بطور آلہ ذبح استعمال کرنا درست نہیں ہوگا، مسلم شریف میں حضرت رافع ؓ بن خدیج سے روایت ہے کہ:

''قلت يارسول الله ﷺ: إنا لاقو العدو غدًا وليست معنا مدي قال ﷺ: أعجل أو أرني. ما أنهر الدم وذكر اسم الله فكل. ليس السن والظفر. وساحد ثك. اما السن فعظم وأما الظفر فمدي الحبشة'' (مسلم: كتاب الاضاحى)

(راوی نے کہا: اے اللہ کے رسول! کل دشمنوں سے ہمارا مقابلہ ہے اور ہمارے پاس چھری نہیں ہے، آپ ﷺ نے فرمایا: جلدی کرنا، جو خون بہادے اور اس پر اللہ کا نام لیا گیا ہو اس کو کھالو، سوائے دانت اور ناخن کے، میں تم کو بتاؤں گا، دانت تو ہڈی ہے اور ناخن حبشیوں کی چھری ہے)

ایک دوسری روایت میں ہے کہ حضور ﷺ نے حضرت عائشہؓ سے فرمایا:

''ياعائشة هلمي المدية. ثم قال: اشحذيها بحجر'' (مسلم: كتاب الاضاحى) (اے عائشہ! چھری لاؤ، پھر فرمایا: اسے پتھر پر تیز کرلو)۔

ایک روایت میں اچھے طریقہ پر ذبح کرنے اور چھری کو تیز کرنے کا حکم دیا گیا ہے، فرمایا:

''إن الله كتب الإحسان على كل شي. فاذا قتلتم فأحسنوا القتلة وإذا ذبحتم فأحسنوا الذبح وليحد أحدكم شفرته فليرح ذبيحته'' (مسلم: كتاب الصيد)

(اللہ نے ہر چیز میں اچھا طریقہ اپنانے کا حکم دیا ہے تو جب تم قتل کرو تو اچھی طرح قتل کرو اور جب ذبح کرو تو اچھی طرح ذبح کرو، تمہیں چاہئے کہ اپنی چھری تیز کرلو اور اپنے ذبیحہ کو آرام پہنچاؤ)

۱۲- ان روایات واحادیث سے تین باتیں واضح ہوئیں:

## اول: دھاردار آلہ:

آلۂ ذبح اصلاً تو چھری ہے جس کے لئے حدیث میں "المدیۃ" کا لفظ استعمال ہوا ہے، لیکن صرف لوہے کی چھری ہی کو لازمی نہیں قرار دیا گیا، بلکہ ایک اصول بتادیا گیا کہ ہر ایسی چیز جو اپنی دھار سے خون بہادے، اس سے ذبح کیا جاسکتا ہے، پس کوئی بھی ایسا دھاروالا آلہ جو کاٹ سکتا ہو خواہ وہ لوہے سے بنا ہو یا شیشے، سونے، تانبے، پتھر اور دھاردار لکڑی سے بنایا گیا ہو، اس دھاردار آلہ سے ذبح کرنا درست ہوگا۔

## دوم: جن چیزوں سے ذبح کرنا منع ہے:

حدیث میں دو چیزوں کو بطور آلہ ذبح استعمال کرنے سے منع کردیا گیا، ایک ''ناخن'' دوسرے ''دانت''۔ اس ممانعت کا سبب بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود ہی واضح فرماتے ہوئے کہا کہ جہاں تک دانت کا تعلق ہے تو وہ ہڈی ہے، اور ناخن کا جہاں تک تعلق ہے تو وہ حبشیوں کی چھری ہے۔ اس تشریح نبوی سے یہ بھی معلوم ہوا کہ ممنوع چیزوں کی فہرست میں دانت اور ناخن کے ساتھ ''ہڈی'' بھی شامل ہے، کیونکہ دانت کو ہڈی ہونے ہی کی وجہ سے منع کیا گیا۔

ان تینوں چیزوں سے ذبح کو منع کرنے کی سب سے مناسب وجہ یہ ہے کہ یہ چیزیں اچھی طرح سے نہیں کاٹتیں۔

## سوم: عمل ذبح کم تکلیف دہ ہو:

تیسری بات یہ معلوم ہوئی کہ جانور کو اچھی طرح اور آرام دہ طور پر ذبح کرنے کا حکم ہے، لہذا جس جائز آلہ ذبح سے جانور کو ذبح کیا جائے، ضروری ہے کہ اس کی دھار تیز ہوتا کہ ذبح کا عمل جلد انجام پاجائے، خون مکمل نکل جائے اور جانور کو تکلیف کم سے کم پہنچے۔

۱۳- ناخن، دانت اور ہڈی جن سے ذبح کرنے سے روکا گیا ہے وہ عام ہیں، لہذا ناخن خواہ آدمی کا ہو یا دوسرے کسی جانور کا، اور خواہ وہ پاک ہو یا ناپاک، اور اسی طرح جمہور فقہاء کے نزدیک خواہ وہ علاحدہ ہو یا اپنے مقام سے جڑا ہوا، ہر حال میں ان سے ذبح کرنا منع ہے۔ اسی طرح دانت اور دیگر ہڈیاں خواہ انسان کی ہوں یا جانور کی، پاک ہوں یا ناپاک، اور علاحدہ ہوں یا جسم سے وابستہ، وہ منع ہیں۔ حنفیہ نے اس ممانعت سے ایک صورت کو مستثنیٰ کیا ہے، وہ کہتے ہیں کہ ناخن اور دانت اگر جسم سے پیوستہ ہوں تو ان سے ذبح کیا ہوا جانور تو حرام ہوگا، لیکن اگر وہ جسم سے علاحدہ ہوں تو ان سے ذبح کیا ہوا جانور کراہت کے ساتھ جائز ہوگا، جائز اس لئے ہوگا کہ دیگر احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جو چیز بھی خون بہادے اس سے ذبح جائز ہے، اور جس حدیث میں ان چیزوں کی ممانعت ہے وہ اس صورت پر محمول ہے جب وہ جسم سے پیوستہ ہوں، کیونکہ ایسی صورت میں جانور کا ذبح دباؤ کی قوت سے انجام پائیگا، دھار سے نہیں، اور اس طرح وہ ''منخنقۃ'' کا مصداق ہوجائے گا، لیکن جواز کے ساتھ کراہت اس لئے ہے کہ یہ طریقہ جانور کو اچھے اور آرام دہ طور پر ذبح کرنے کے خلاف ہے جس کا حدیث میں حکم ہے (فتح القدیر: ۵۰۶)

امام مالک نے بھی بعض شکلوں کو مستثنیٰ کیا ہے، البتہ اس سلسلہ میں ان سے متعدد روایات مروی ہیں، سب سے مشہور روایت یہ ہے کہ ہڈی سے ذبح کرنا جائز ہے، لیکن دانت سے ذبح کرنا جائز نہیں ہے (نووی شرح مسلم: کتاب الاضاحی)

۱۴- آلہ ذبح کے سلسلہ میں جو اصولی ہدایت احادیث بالا میں دی گئی ہے، اس سے اتنی بات واضح ہوجاتی ہے کہ دھاردار آلہ سے کاٹنے کے بجائے دباؤ، اور چوٹ وغیرہ سے مارا گیا جانور حلال نہیں ہوگا، جانور کو مارنے کی ایسی بعض صورتوں کا تذکرہ خود قرآن مجید نے حرام جانوروں کے ضمن میں کردیا ہے، لیکن چونکہ ذبح کی نئی نئی شکلیں وجود میں آسکتی تھیں اس لئے یہ اصولی حکم دیا گیا کہ: "ما أنھر الدم" (جو چیز خون بہادے، مسلم: کتاب الاضاحی) وہ درست ہے۔

پس معیار یہی ٹھہرا کہ ذبح کی جو بھی نئی سے نئی شکل سامنے آئے، اگر ایسے آلہ سے ذبح کیا جائے جو دھار سے کاٹ کر خون بہادے تو وہ جائز ہوگا اور جس کی دھار نہ کاٹے بلکہ دباؤ اور چوٹ وغیرہ سے جانور کی موت ہو تو وہ حلال نہیں ہوگا۔

دوم:

# ذبح کرنے والا

## ذبح کی اہلیت:

۱- حیوانی غذاؤں کے حلال ہونے کے لئے دوسری شرط ذبح کرنے والے شخص سے متعلق ہے، ذبح کے صحیح ہونے کے لئے یہ ضروری ہے کہ ذابح کے اندر ذبح کی اہلیت پائی جاتی ہو، اہلیت کے اندر بنیادی طور پر دو باتیں ہیں۔

اول: ذبح کرنے والا معروف تین آسمانی مذاہب: اسلام، یہودیت اور نصرانیت میں سے کسی ایک کو ماننے والا ہو، بالفاظ دیگر وہ اصولی طور پر توحید کا قائل (موحد) ہو، خواہ مسلمان ہو یا کتابی، یعنی یہودی یا نصرانی جنہیں قرآن نے ''اہل کتاب'' کا نام دیا ہے، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

''وَطَعَامُ الَّذِيْنَ أُوْتُوا الْكِتَابَ حِلٌّ لَّكُمْ وَطَعَامُكُمْ حِلٌّ لَّهُمْ (سورۂ مائدہ:۵)

(اہل کتاب کا کھانا تمہارے لئے حلال ہے اور تمہارا کھانا ان کے لئے حلال ہے)

دوم: وہ اتنا باشعور ہو کہ بسم اللہ پڑھنے اور ذبح کرنے کے عمل کو سمجھ سکتا ہو، دوسرے لفظوں میں وہ یا تو بالغ و عاقل ہو یا نابالغ ہو تو صاحب تمیز و شعور ہو چکا ہو (ہدایہ: ۴/۴۱۸)

## یہودی و نصرانی کا ذبیحہ:

۲- مسلمان کا ذبیحہ حلال ہے، کتابی کا ذبیحہ قرآن نے حلال قرار دیا ہے، لہٰذا یہودی و نصرانی کا ذبیحہ حلال ہوگا لیکن موجودہ دور میں یہودیت اور عیسائیت کے ماننے والوں میں ایسے لوگ بھی پائے جاتے ہیں جو علی الاعلان خدا کا انکار کرتے ہیں اور ملحد ہیں، اور عمل و اعتقاد دونوں میں وہ خود اپنے مذہب سے بیزار ہیں، سوال یہ ہے کہ کیا ایسے یہود اور نصاریٰ کا ذبیحہ حلال ہوگا؟ یہیں پر دوسرا سوال یہ بھی پیدا ہوتا ہے کہ یہود و نصاریٰ کا ذبیحہ کیا ہر حال میں حلال ہے، خواہ وہ ایسے جانور کو ذبح کرلیں جو اسلام میں حرام ہے، اور خواہ وہ کسی حلال جانور کو ہی ایسے طریقہ پر ذبح کریں جو اسلامی طریقۂ ذبح کے خلاف ہو، مثلاً حلق کی رگیں کاٹنے کے بجائے گولی مار کر ہلاک کردیں یا بجلی کی لہروں کے ذریعہ ذبح کی جگہ کو جلادیں یا جسم کے کسی اور حصہ کو زخمی کر کے خون نکال دیں یا کوئی اور دوسری صورت اپنائیں؟ اس کی تفصیل درج ذیل ہے۔

## موجودہ دور کے اہل کتاب:

۳- قرآن نے اہل کتاب کا ذبیحہ حلال قرار دیا ہے، اہل کتاب سے مراد وہ لوگ ہیں جن کے پاس کوئی ایسی آسمانی کتاب ہو جس کی تصدیق قرآن نے کی ہو۔ جمہور فقہاء کے نزدیک یہود اور نصاریٰ اہل کتاب ہیں، لہٰذا موجودہ دور کے جو لوگ اپنے کو یہودی یا عیسائی کہتے ہیں، انھیں اہل کتاب تصور کیا جائے گا اور ان کا ذبیحہ حلال ہوگا لیکن جن لوگوں کے بارے میں یقینی طور پر معلوم ہوجائے کہ وہ خدا کا انکار کرتے ہیں اور الحاد پرست ہیں، ایسے لوگ اہل کتاب میں شامل نہیں مانے جائیں گے اور ان کا ذبیحہ حرام ہوگا۔

حضرت عمرؓ اور حضرت علیؓ نے عرب کے نصرانیوں کا ذبیحہ حرام ٹھہراتے ہوئے یہی بات فرمائی تھی، حضرت عمرؓ نے کہا: یہ لوگ اہل کتاب نہیں ہیں اور ان کا ذبیحہ ہمارے لئے حلال نہیں ہے (سنن البیہقی ۹/۲۱۶)۔

اور حضرت علیؓ نے نصاریٰ بنی تغلب کے بارے میں فرمایا کہ: ''انھوں نے اپنے مذہب سے سوائے شراب نوشی کے اور کچھ اختیار نہیں کیا'' (سنن

البیہقی ۹/۲۱۸)۔

## اہل کتاب کے لئے طریقہ ذبح:

۴- اہل کتاب کا ذبیحہ حلال ہونے کے لئے یہ بھی ضروری ہوگا کہ حلال جانور کو ذبح کیا گیا ہو اور اسلامی طریقہ پر ذبح کیا گیا ہو، یعنی اسلام میں جو جانور حلال ہیں، وہی ذبح کئے جائیں، ان کے علاوہ کوئی حرام جانور مثلاً خنزیر، کتا، ہاتھی وغیرہ ذبح نہ کیا گیا ہو۔ اور ذبح کے عمل میں وہی طریقہ اپنایا جائے جو اسلامی ہے، غیر اسلامی طریقہ پر اگر حلال جانور ذبح کردیا جائے تو وہ حلال نہیں رہے گا۔ اسلامی طریقہ سے مراد ذبح کا وہ طریقہ ہے جو پچھلے صفحات میں عمل ذبح کے تحت بیان کیا گیا ہے، یعنی زندہ جانور کے حلق کی رگیں کسی دھاردار آلہ سے کاٹ کر خون بہادیا جائے، اس طریقہ کے علاوہ ذبح کیا گیا جانور، اسی طرح بجلی کی لہروں سے جلا کر یا گولی وغیرہ سے مار کر ختم کردیا گیا جانور حلال نہیں ہوگا، حلق کی رگوں کا دھاردار آلہ سے کٹنا اور خون بہہ جانا کتابی کے ذبیحہ کے حلال ہونے کے لئے بھی اسی طرح ضروری ہے جس طرح مسلمان کے ذبیحہ میں یہ شرط ہے۔

عالم اسلام کی معروف عالمی فقہ اکیڈمی جدہ نے اپنے سیمینار میں اس موضوع پر فیصلہ کرتے ہوئے کہا: اہل کتاب کے ذبیحے شرعاً جائز ہیں جب وہ شرعاً مقبول طریقہ پر ذبح کئے گئے ہوں، خواہ ان پر اللہ کا نام نہ لیا گیا ہو (قرارات مجمع الفقہ الاسلامی رص ۷ ۴)۔

## عورت اور بچہ کا ذبیحہ:

۵- عاقل و باشعور مسلمان کا ذبیحہ حلال ہے، اس سے معلوم ہوا کہ اگر کوئی مسلمان اتنا چھوٹا بچہ ہے جو شعور نہیں رکھتا تو اس کا ذبح معتبر نہیں ہے، اسی طرح کسی مجنون اور پاگل کا ذبح بھی معتبر نہیں ہے، باشعور مسلمان میں جس طرح مرد کا ذبیحہ معتبر ہے اسی طرح عورت اگر درست طریقہ پر عمل ذبح انجام دیتی ہے تو وہ بھی درست ہوگا۔

اسی شرط سے یہ بھی واضح ہوگیا کہ کوئی ایسا شخص جو مسلمان باقی نہ رہا ہو اس کا ذبیحہ حلال نہیں ہوگا، لہٰذا موجودہ دور میں قادیانی خواہ احمدی ہو یا لاہوری، اسی طرح کسی مرتد کا ذبح کیا ہوا جانور حلال نہیں رہے گا۔

## سوم:

# بسم اللہ پڑھنا

۱- ذبیحہ کے حلال ہونے کی تیسری اہم ترین شرط یہ ہے کہ جانور کو ذبح کرتے وقت، اللہ کا نام لیا جائے، غیر اللہ کے نام پر ذبح کیا گیا جانور قطعاً حرام ہوگا، قرآن کریم میں واضح طور پر کہا گیا:

فَكُلُوا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللَّهِ عَلَيْهِ (سورۂ انعام: ۱۱۸) (جس ذبیحہ پر اللہ کا نام لیا گیا ہو اسے کھاؤ)

وَلَا تَأْكُلُوا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللَّهِ عَلَيْهِ وَإِنَّهُ لَفِسْقٌ (سورۂ انعام: ۱۲۱) (اور جس ذبیحہ پر اللہ کا نام نہ لیا گیا ہو اسے نہ کھاؤ کہ یہ نافرمانی ہے)

اس بات میں تو کوئی اختلاف نہیں ہے کہ اللہ کے علاوہ کسی اور کے نام پر ذبح کیا جانے والا جانور حرام ہوگا، لیکن اگر کوئی شخص ذبح کرتے وقت بسم اللہ کہنا چھوڑ دے تو ایسے ذبیحہ کا کیا حکم ہوگا؟ اس کی تفصیل درج ذیل ہے:

## بسم اللہ بھول جانا:

۲- بھول سے بسم اللہ چھوٹ جائے تو وہ ذبیحہ حلال ہے، اللہ تعالیٰ نے بھول پر پکڑ نہیں فرمائی ہے، حدیث شریف میں ارشاد ہے:

إن الله وضع عن أمتي الخطا والنسيان وما استكرهوا عليه (ابن ماجه: ابواب الطلاق)

(اللہ نے میری امت سے غلطی، بھول اور جس پر انھیں مجبور کیا جائے اسے معاف کر دیا ہے)

سوال اس وقت پیدا ہوتا ہے جب کوئی شخص جان بوجھ کر بسم اللہ نہ پڑھے اور جانور کو ذبح کر دے، تو اس صورت میں کیا حکم ہوگا؟

## قصداً بسم اللہ نہ پڑھا:

۳- جان بوجھ کر "بسم اللہ" چھوڑنے کی وجہ اگر بسم اللہ کا استخفاف اور ناقدری ہے، تو چونکہ یہ عمل حقارت آمیز ہے، اس لیے ایسا ذبیحہ حلال نہیں ہوگا۔ لیکن اگر استخفاف مقصود نہ ہو، بلکہ بغیر کسی تحقیر کے قصداً بسم اللہ ترک کر دیا گیا ہو تو بھی جمہور فقہاء کے نزدیک یہ ذبیحہ حلال نہیں ہوگا، کیونکہ حکم قرآنی کی رو سے بسم اللہ کہنا ضروری اور واجب ہے اور متعدد احادیث میں بسم اللہ پڑھنے کا تاکیدی حکم دیا گیا ہے، اور قرآن میں ایسے ذبیحہ کو کھانے سے منع کر دیا گیا ہے جس پر اللہ کا نام نہ لیا گیا ہو۔

حضرت امام شافعیؒ کے مسلک میں اس بابت کچھ نرمی ملتی ہے، انھوں نے بسم اللہ پڑھنے کو واجب نہیں بلکہ سنت مؤکدہ بتایا ہے، اس لئے اگر جان بوجھ کر بسم اللہ چھوڑ دی جائے تو ان کے نزدیک ذبیحہ حرام نہیں ہوگا، البتہ مکروہ ضرور ہو جائیگا۔ (شرح مسلم از نووی: کتاب الصید والذبائح)

امام شافعیؒ کے پیش نظر وہ حدیث نبوی ہے جس میں حضرت عائشہؓ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ لوگ ہمارے پاس گوشت لے کر آتے ہیں ہمیں معلوم نہیں ہوتا کہ انھوں نے ذبح کرتے وقت بسم اللہ پڑھا ہے یا نہیں؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم اس پر اللہ کا نام لو اور کھالو۔ حدیث کے الفاظ ہیں:

إن قوماً يأتوننا بلحم لاندري أذكر اسم الله عليه أم لا. فقال ﷺ: سموا عليه أنتم وكلو (البخاري: كتاب الذبائح والصيد)۔

۴- اسلامک فقہ اکیڈمی (انڈیا) نے اس مسئلہ پر فیصلہ کرتے ہوئے کہا: "واضح رہے کہ جمہور فقہاء کے نزدیک بسم اللہ کہنا واجب ہے اور سیدنا امام شافعیؒ کے نزدیک مسنون ہے، بہر حال تسمیہ واجب ہو یا مسنون، ہر مسلمان سے یہی امید کی جاتی ہے کہ وہ جان بوجھ کر اللہ کا نام لئے بغیر ذبح نہیں کرتا، لہذا ذبیحہ کسی بھی مسلمان کا ہو اس کے بارے میں ہم اس تحقیق کے مکلف نہیں ہیں کہ آیا اس پر قصداً بسم اللہ چھوڑی گئی ہے، اس لئے ہر مسلمان کے ذبیحہ کو حلال تصور کرنا چاہیے" (اہم فقہی فیصلے: ۸۲)

## بسم اللہ پڑھنے کا وقت و مقام:

۵- بسم اللہ پڑھنا عمل ذبح پر واجب ہے اور وہ اس طرح کہ ذبیحہ معلوم و متعین ہو، نیز بسم اللہ پڑھنے اور ذبح کرنے کے درمیان طویل وقفہ نہ ہونے پائے، لہذا ہر عمل ذبح پر علاحدہ بسم اللہ پڑھنا ضروری ہوگا۔ اگر عمل ذبح متعدد ہو تو بسم اللہ بھی متعدد ہوگا، اور اگر ایک عمل ذبح سے بیک وقت کئی جانور ذبح ہو جائیں تو ایک ہی بسم اللہ کافی ہوگا۔ اسی طرح ضروری ہے کہ بسم اللہ کہتے وقت متعین جانور سامنے ہو، اگر ایک یا چند جانوروں کی نیت کر کے بسم اللہ پڑھا گیا لیکن ان کو ہٹا کر دوسرے جانور ذبح کئے گئے تو وہ حلال نہیں ہوں گے، یا جانوروں کا ریوڑ سامنے ہو، اور ان پر بسم اللہ پڑھ دیا جائے، پھر کسی ایک جانور کو پکڑ کر ذبح کر دیا جائے تو وہ حلال نہیں ہوگا۔

## ذبح میں تعاون:

۶- اگر جانور کو ذبح کرنے میں ایک سے زائد افراد اس طرح شریک ہوں کہ ذبح کے عمل میں شرکت پائی جا رہی ہو، مثلاً ایک کمزور شخص کے ہاتھ کے اوپر دوسرے شخص کا ہاتھ ہو یا چھری کے قبضہ پر دو آدمیوں کے ہاتھ ہوں تو دونوں اشخاص کے لیے بسم اللہ پڑھنا ضروری ہوگا۔ لیکن اگر عمل ذبح میں شرکت نہ پائی جائے بلکہ جانور کا ہاتھ، پیر اور سر پکڑنے کی معاونت ہو تو ایسے مددگار شخص پر بسم اللہ پڑھنا ضروری نہیں ہوگا۔

## چہارم:

# ذبح سے پہلے بے ہوش کرنا

۱- شریعت نے ذبح کے سلسلہ میں جو بنیادی ہدایات دی ہیں وہ صرف تین باتیں ہیں: اول یہ کہ ''انہار دم'' یعنی خون کا بہانا پایا جائے، دوم یہ کہ ذبح کرنے والا شخص مسلمان یا کتابی ہو، سوم یہ کہ اس پر اللہ کا نام لیا گیا ہو۔ پس جس جانور کے حلق کی رگیں کوئی موحد شخص اللہ کے نام کے ساتھ کاٹ کر خون بہادے وہ حلال ہو جائے گا۔ اس بنیادی حکم کے ساتھ ساتھ اسلام نے کچھ آداب بھی بتائے ہیں، ان آداب کی جس قدر زیادہ تکمیل کی جائے گی شریعت کی نظر میں وہ اسی قدر زیادہ پسندیدہ قرار پائے گا۔

## ذبح کے آداب:

۲- ذبح کے آداب میں چند امور کی نشاندہی کی گئی ہے جن کا تعلق اس بات سے ہے کہ جانور کو کم سے کم تکلیف پہنچے اور خون پوری طرح نکل جائے، جانور کو تکلیف کم سے کم پہنچانے کے مقصد سے درج ذیل امور کا حکم دیا گیا ہے:

☆ چھری خوب تیز اور دھاردار ہو۔

☆ چھری کو جانور کے سامنے تیز نہ کیا جائے، نہ جانور کو لٹانے کے بعد تیز کیا جائے۔

☆ جانور کو گھسیٹ کر نہ لایا جائے، بلکہ آرام سے لاکر آرام سے لٹایا جائے۔

☆ ایک جانور کے سامنے دوسرے جانور کو ذبح نہ کیا جائے۔

☆ جانور کو لٹانے کے بعد فوراً ذبح کیا جائے۔

اور خون کو پوری طرح بہادینے کے مقصد سے درج ذیل آداب بتائے گئے:

☆ ذبح کے بعد جانور کو ٹھنڈا ہونے کے لئے چھوڑ دیا جائے۔

☆ گردن کے پچھلے حصہ یعنی گدی کی طرف سے ذبح نہ کیا جائے۔

ذبح کے ان آداب کو حدیث نبوی کے ایک جامع جملہ میں اس طرح بیان کر دیا گیا ہے:

''إذا ذبحتم فاحسنوا الذبحة'' (مسلم: كتاب الصيد) (جب تم ذبح کرو تو اچھی طرح ذبح کرو)

علامہ کاسانی نے بدائع الصنائع میں اسی ہدایت کو ایک اصول کی شکل میں یوں بیان کیا ہے:

''إن الاصل فى الذكاة إنما هو الاسهل على الحيوان وما فيه نوع راحة له فيه فهو أفضل'' (بدائع الصنائع: ۵.۴۰)
(ذبح میں اصل یہ ہے کہ ایسا طریقہ اپنایا جائے جو جانور کے لئے سہولت بخش ہو اور جس میں ایک گونہ جانور کے لئے راحت ہو وہی طریقہ افضل ہوگا)

## مشین سے ذبح کا محرک:

۳- ذبح کا یہ طریقہ ہر طرح آسان بھی ہے، اور جانور کے لیے کم سے کم تکلیف دہ بھی، اور گوشت کی پاکیزگی کا باعث بھی، یہی طریقہ قدیم سے اب تک روبہ عمل رہا ہے، لیکن موجودہ دور میں سائنسی ترقیات کے نتیجہ میں مشینوں کی ایجاد ہوئی تو جانوروں کے ذبح کے لئے بھی مشین کا استعمال شروع ہوا، دوسری طرف بڑھتی انسانی آبادی کی غذائی ضروریات پوری کرنے کے لئے بھی مشین کے استعمال کی ضرورت پیش آئی اور تیسری جانب کم محنت اور کم انسانی وسائل کے استعمال

سے خرچ میں کمی لانے کے تصور نے بھی مشین کے استعمال کی اہمیت کو دوچند کردیا، ان جیسے اسباب ومحرکات کے پیش نظر بعض ترقی یافتہ ممالک میں مشینی ذبیحہ کا استعمال شروع ہوا۔

## بے ہوش کرنے کا مقصد:

۴- مشینی ذبیحہ کے عمل میں ایک دشواری یہ تھی کہ زندہ جانور کو قابو میں کس طرح کیا جائے، کیونکہ مشین کا عمل تو ایک متعین طریقہ پر یکساں انجام پاتا رہتا ہے، زندہ جانور مشین کے اس مشینی عمل اور مراحل کا پابند کیونکر ہوسکتا ہے، بالخصوص بڑے جانوروں کو کس طرح مشین کے ذریعہ ذبح کیا جائے؟

اس دشواری کا حل یہ نکالا گیا کہ جانور کو ذبح سے فوری پہلے بیہوش کردیا جائے، اس دوران ہی اس کے ذبح کا عمل مکمل کرلیا جائے، بیہوش کرنے کے لئے کئی طریقے اختیار کئے گئے، بڑے جانوروں میں کبھی ربڑ کی گولی یا اصلی گولی مار کر بے ہوش کیا گیا، کبھی اس کے سر پر کسی ہتھوڑے وغیرہ سے بھاری ضرب لگا کر بے ہوش کیا گیا، بے ہوش کرنے کا ایک دوسرا طریقہ بجلی کے شاک لگانے کا اختیار کیا گیا، یہ طریقہ چھوٹے، درمیانی اور بڑے ہر جانور میں استعمال کیا گیا، شاک لگانے میں بجلی کے والٹیج کو اس طرح ایڈجسٹ کیا گیا کہ اگر شاک لگانے کے بعد ڈیڑھ دومنٹ کے اندر جانور کو ذبح نہیں کرلیا جائے تو وہ اٹھ کھڑا ہوجائے، اس کے لئے ۷۰ سے لے کر ۱۲۰ والٹیج تک استعمال کیا گیا، تاکہ شاک کے نتیجہ میں جانور کی موت نہ واقع ہوجائے۔

## بے ہوش کرنے کا حکم:

۵- سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اس طرح بجلی کا شاک لگانا یا چوٹ وغیرہ لگا کر بے ہوش کرنا اور پھر ذبح کرنا کیسا عمل ہے، اور ایسا ذبیحہ حلال ہوگا یا نہیں؟

بجلی کے شاک لگانے کے فوائد درج ذیل بیان کئے جاتے ہیں:

☆ ذبح کے عمل میں تیزی لانے کے لئے ایسا کرنا ضروری ہے۔

☆ شاک لگا کر ذبح کرنے سے جانور کو تکلیف کم پہنچتی ہے۔

☆ بے ہوش کرنے کے بعد جانور کے خون کی گردش دماغ کی طرف بہت تیز ہوجاتی ہے جس کی وجہ سے خون زیادہ سے زیادہ جلد نکل جاتا ہے۔

ان امور میں سے پہلی بات تو بالکل واضح ہے کہ زندہ جانور پوری طرح قابو میں نہیں ہوگا، اور مشین کے ذریعہ ذبح کا عمل تیزی سے انجام نہیں پائے گا، تیسری بات کے سلسلہ میں مشاہدہ کرنے والوں کا بیان ہے کہ شاک لگا کر ذبح کرنے سے خون کے بہنے میں کمی نہیں آتی ہے۔ لیکن دو باتیں یہاں پر قابل غور وفکر ہیں، ایک یہ کہ شاک لگا کر ذبح کرنے سے جانور کو تکلیف کم پہنچتی ہے، دوسری یہ بات کہ بے ہوش جانور ذبح ہونے کی حالت میں کہیں مر تو نہیں چکا تھا، یعنی کہیں اس بات کا اندیشہ تو نہیں کہ شاک لگانے سے جانور کی موت ہوگئی ہو۔

## بے ہوشی کی حالت میں موت:

۶- اتنی بات تو شریعت میں طے شدہ ہے کہ اگر ذبح کرتے وقت جانور زندہ نہیں تھا، بلکہ ذبح سے پہلے ہی وہ مر چکا تھا تو وہ جانور حرام ہوگا، اور ذبح کے بعد بھی حرام رہے گا۔ معمول یہ ہے کہ شاک لگانے کے بعد فوراً جانور کو ذبح کیا جاتا ہے، گویا ذبح کا عمل دوران بے ہوشی انجام دیا جاتا ہے، مشاہدین اور متعلقہ ماہرین کا دعویٰ تو یہی ہے کہ شاک اتنا ہلکا ہوتا ہے کہ اس سے موت نہیں ہوتی بلکہ جانور کو ذبح نہ کیا جائے تو وہ ہوش میں آکر کھڑا ہوجاتا ہے۔

جہاں تک پہلی بات کا تعلق ہے کہ شاک لگا کر ذبح کرنے سے جانور کو تکلیف کم پہنچتی ہے تو اس بات کو طے کرنا بہت مشکل امر ہے، کیونکہ بے زبان جانور خود تو تکلیفوں کے فرق کو بیان نہیں کرسکتا۔ البتہ یہ ضرور قابل غور ہے کہ خود شاک لگانے کی تکلیف کس قدر ہوتی ہے، اور شاک کی تکلیف کے بعد ذبح کی تکلیف پیش آتی ہے، لیکن اس سے زیادہ اہم بات یہ ہے کہ صاحب شریعت اور خالق کائنات تو ہر ایک کی تکلیف سے واقف ہے، اس خالق نے جانور کو کم سے کم تکلیف کے ساتھ ذبح کرنے کا حکم دیا، جب یہ حکم دیا جارہا تھا تب بھی یہ ممکن تھا کہ بڑے جانوروں کے سروں پر کسی وزنی پتھر وغیرہ سے ضرب لگا کر ان کو بے ہوش کردیا جائے، پھر ذبح کیا جائے، لیکن ایسا حکم نہیں دیا گیا، اس سے بظاہر یہی مفہوم ہوتا ہے کہ بغیر بے ہوش کئے ذبح کا عمل پسندیدہ ہے۔

۷- اس تفصیل کی روشنی میں ذبح سے پہلے بے ہوش کرنے کا حکم یہ واضح ہوتا ہے کہ یہ طریقہ پسندیدہ نہیں ہے، البتہ اگر کہیں یہ عمل رائج ہے اور بے ہوش کرنے

کے بعد جانور کو ذبح کیا جاتا ہے تو ایسا جانور اس شرط کے ساتھ حلال قرار پائے گا کہ ذبح کرتے وقت جانور کے زندہ ہونے کا اطمینان ہو، یعنی یہ اطمینان ہو کہ بجلی کے شاک یا بے ہوشی کے دوسرے ذرائع اس طرح استعمال کئے جاتے ہیں کہ اس سے صرف بے ہوشی عمل میں آتی ہے، جانور کی موت نہیں ہوتی ہے۔

اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا نے اس موضوع پر اپنے سیمینار میں اسی نقطہ نظر کو اختیار کیا ہے۔ اکیڈمی کے فیصلہ میں کہا گیا ہے، چنانچہ اس میں کہا گیا ہے: ''اگر کہیں یہ عمل رائج ہو اور جانور کو بے ہوش کر کے ہی ذبح کیا جاتا ہو اور اس کا اطمینان ہو کہ الیکٹرک شاک یا دوسرے بے ہوشی کے ذرائع کے استعمال کی وجہ سے جانور محض وقتی طور پر بے ہوش ہوا ہے، مرا نہیں ہے، اور اس کا اطمینان ہو کہ پوری احتیاط کے ساتھ الیکٹرک والٹیج اس طرح ایڈجسٹ کیا جاتا ہے کہ اس سے صرف بے ہوشی عمل میں آتی ہے، تو ایسے بے ہوش جانور کو اگر ذبح کیا جائے تو ذبیحہ حلال ہوگا'' (اہم فقہی فیصلے: اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا)۔

## بے ہوشی کے بارے میں مکہ اکیڈمی کا فیصلہ:

۸- مکہ مکرمہ میں رابطہ عالم اسلامی کی فقہ اکیڈمی نے بھی اس موضوع پر فیصلہ کرتے ہوئے یہی موقف اختیار کیا ہے۔ چنانچہ اس میں کہا گیا ہے: ''بجلی کے انتہائی تیز شاک لگانا ذبح سے پہلے جانور کو تکلیف پہنچانا ہے جو اسلام میں ممنوع ہے..... اگر بجلی کے شاک ہلکے اور معمولی ہوں کہ جانور کو اس سے تکلیف نہ پہنچتی ہو اور اس سے مقصود یہ ہو کہ ذبح کی تکلیف جانور کو کم پہنچے اور قوت مدافعت میں کمی آجائے تو اس مصلحت کی وجہ سے اس میں شرعاً کوئی حرج نہیں ہے (رابطہ اکیڈمی کے فقہی فیصلے: ۱۹۱)۔

## بے ہوشی کے بارے میں جدہ اکیڈمی کا فیصلہ:

۹- جدہ کی عالمی فقہ اکیڈمی نے اس موضوع پر تفصیلی فیصلہ کیا ہے، چنانچہ اس کے فیصلہ میں کہا گیا ہے کہ:

''شرعی ذبح کا اصل طریقہ یہ ہے کہ اسے بغیر بے ہوش کئے ذبح کیا جائے، اس لئے کہ اسلامی طریقہ ذبح اپنی شرائط اور آداب کے ساتھ ہی زیادہ مثالی ہے، کہ اس میں جانور پر رحم، اس کے ذبح میں احسان و بہتری اور کم سے کم تکلیف رسانی ہے''۔ مزید کہا گیا ہے کہ: ''اگر جانور بے ہوشی کے بعد ذبح کئے جاتے ہیں تو ان جانوروں کا کھانا اس وقت حلال ہوگا جب فنی شرائط سے اس بات کا تیقن ہو جائے کہ ذبح سے قبل ان کی موت نہیں ہوئی ہے''۔ جدہ اکیڈمی نے کہا ہے کہ: ''ماہرین کے مطابق بجلی کے دونوں تار جانور کی دونوں کنپٹی پر یا پیشانی کی جانب کے حصہ میں لگائے جائیں، بجلی کا والٹیج ۱۰۰ تا ۴۰۰ کے درمیان ہو، کرنٹ کی شدت (۰٫۵۷ تا ۰٫۱) امپیر (ampere 0,1-75,0) کے درمیان بکرے کے لئے ہو، اور گائے کے لئے (۲ تا ۵٫۲) امپیر (2-5,2 ampere) کے درمیان ہو اور بجلی کے شاک لگانے کا عمل ۳ سے ۶ سکنڈ کے درمیان مکمل ہو جائے''۔ فیصلہ میں مزید کہا گیا ہے کہ ''نوکدار سوئی والے پسٹل یا ہتھوڑی مار کر یا انگریزی طریقہ پر پھونکنے کے ذریعہ بے ہوش کرنا جائز نہیں ہے، نہ ہی بجلی کے شاک لگا کر مرغیوں کو بے ہوش کرنا جائز ہے، کیونکہ تجربہ سے ثابت ہوا ہے کہ اس کے نتیجہ میں ایک بڑی تعداد ذبح سے پہلے مر جاتی ہے، البتہ ایسے مذبوحہ جانور کو کھانا حلال ہوگا جس کو ہوا کے ساتھ یا آکسیجن کے ساتھ مسکڈ کاربن ڈائی آکسائیڈ کے ذریعہ یا گول سر والے پستول کے استعمال سے اس طرح بے ہوش کیا گیا ہو کہ جس کے نتیجہ میں ذبح سے قبل موت نہ واقع ہوتی ہو''۔

(قرارات مجمع الفقہ الاسلامی صفحہ: ۲۲۳)

پنجم:

# مشینی ذبیحہ

۱- مشینی ذبیحہ دور جدید کی نئی پیدا شدہ شکل ہے، مشینوں کے فرق سے مشینی ذبیحہ کی مختلف شکلیں ہوسکتی ہیں، اسی طرح جانوروں کے فرق سے بھی مشین کے استعمال کی صورتیں مختلف ہوتی ہیں، چونکہ مشینی ذبیحہ دور حاضر کی ایجاد ہے، اس لئے قرآن وحدیث کے نصوص اور سلف کے اجتہادات میں صراحت کے ساتھ اس کا حکم نہیں مل سکتا ہے، اس موضوع پر دو پہلو غور کے قابل ہیں، اول یہ کہ مشینی ذبیحہ کی صورت کیا ہوتی ہے؟ یعنی مختلف جانوروں کے ذبح میں مشین کا استعمال کس کس طرح ہوتا ہے؟ دوسرے یہ کہ ذبح کے سلسلہ میں شریعت کی جو روح اور اس کے اصول ہیں مشینی ذبیحہ میں وہ کہاں تک پورے ہوتے ہیں؟

## مشینی ذبیحہ-تعارف مسئلہ:

۲- پہلے یہ دیکھا جائے کہ مشینی ذبح کس طرح انجام پاتا ہے؟ اس وقت تک مشینی ذبح کا استعمال زیادہ عام نہیں ہوا ہے، ترقی یافتہ ممالک میں اس کا رواج ہو چلا ہے، ترقی پذیر ممالک میں ابھی صرف بعض بڑے شہروں میں اس کا آغاز ہوا ہے۔

مشینی ذبح میں بنیادی طور پر دو طریقے استعمال ہوتے ہیں، پہلا طریقہ یہ ہے کہ عموماً بڑے جانوروں جیسے گائے، بھینس، بکری، دنبہ وغیرہ کو بے ہوش کرنے کے بعد مشین سے جڑی زنجیر سے لٹکا دیا جاتا ہے، اور ایک آدمی چھری سے اس کا حلق کاٹ دیتا ہے، کبھی لٹکانے سے قبل زمین ہی پر بے ہوش کر کے ہاتھ سے ذبح کر دیا جاتا ہے، پھر زنجیر سے لٹکا دیا جاتا ہے، زنجیر مشین سے چلتی ہے، اگلے مرحلہ میں مشین کے ذریعہ کھال اتارنے، آلائش صاف کرنے اور گوشت کٹنے کا عمل انجام پاتا ہے، کبھی مرغیوں کو بھی زنجیر سے لٹکا کر ہاتھ سے ذبح کر دیا جاتا ہے، پھر بقیہ کام مشین سے ہوتے ہیں۔ یہ پہلا طریقہ ہے جس میں ذبح کا عمل تو انسانی ہاتھ سے ہوتا ہے، بقیہ کام مشین انجام دیتی ہے۔

۳- مشینی ذبح کا دوسرا طریقہ چھوٹے جانوروں جیسے مرغیوں، مرغابیوں وغیرہ میں اختیار کیا جاتا ہے، اس میں ایک لمبی چین مشین سے جڑی ہوتی ہے، اس چین میں ہزاروں آنکڑوں کے اندر مرغیاں لٹکادی جاتی ہیں، چین چلتی ہے، پہلے بجلی کے شاک لگا کر ہر مرغی کو بے ہوش کر دیا جاتا ہے، پھر بیہوش مرغی چین پر آگے بڑھتی ہے اور مشینی چھری کے سامنے آتے ہی مشینی چھری اسے ذبح کر دیتی ہے، آگے پھر اس کی کھال اترتی ہے، اور آلائش وغیرہ نکال کر ٹکڑے کئے جاتے ہیں، یہ سارا عمل مشین کے ذریعہ انجام پاتا ہے، گویا اس دوسرے طریقہ میں ذبح کا عمل بھی مشین سے انجام پاتا ہے اور اس کے بعد کے مراحل بھی مشین سے پورے ہوتے ہیں۔

۴- مشینی ذبح کے ان دونوں طریقوں میں مشین بجلی کی قوت سے چلتی ہے، مشین کا سوئچ دباتے ہی مشین چل پڑتی ہے، اور جب تک بجلی بند نہ کی جائے مشین چلتی رہتی ہے، اسی طرح ایک بار مشین کو چلا دینے سے چھوٹے جانوروں میں ہزاروں جانوروں کا ذبح یکے بعد دیگرے انجام پاتا چلا جاتا ہے، اور بڑے جانوروں میں ان کی صفائی اور کاٹنے کا عمل متعدد جانوروں میں انجام پا جاتا ہے۔

## مشینی ذبیحہ کا حکم:

۵- مشینی ذبیحہ کے اس تعارف کے بعد اب یہ دیکھا جائے کہ اس عمل میں ذبح کے شرعی اصول کہاں تک مکمل ہوتے ہیں، تا کہ مشینی ذبیحہ کا حکم شرعی واضح ہو سکے۔

پچھلی سطور میں تفصیل کے ساتھ بیان ہو چکا ہے کہ شریعت میں کسی ذبیحہ کے حلال ہونے کے لئے تین امور ضروری ہیں، مطلوبہ رگیں کاٹ کر خون بہا دیا جائے، مسلمان یا کتابی ذبح کا عمل انجام دے، اور ذبح پر اللہ کا نام لیا جائے، البتہ امام شافعیؒ کی یہ رائے پیچھے گذر چکی ہے کہ اگر کوئی شخص بسم اللہ نہ کہے لیکن اس سے استخفاف مقصود نہ ہو تو اس کا ذبیحہ کراہت کے ساتھ حلال ہوگا۔

مشینی عمل کا پہلا طریقہ جس میں بڑے جانوروں کو بے ہوش کرنے کے بعد مشین کی زنجیر سے لٹکا دیا جاتا ہے یا چھوٹے جانوروں کو لٹکا دیا جاتا ہے اور کوئی

انسان اپنے ہاتھوں سے اسے ذبح کرتا ہے، یا لٹکانے سے قبل ہی ہاتھ سے ذبح کر دیا جاتا ہے، اس میں ذبح کا عمل مشین سے نہیں ہورہا ہے، بلکہ انسانی ہاتھ کر رہا ہے، اس لئے اس طریقہ ذبح کا حکم تو بالکل واضح ہے، ذبح کی دیگر شرائط پائی جائیں تو ایسا ذبیحہ حلال قرار پائے گا، اس میں مشین کا دخل اور استعمال دیگر مراحل کے لئے ہورہا ہے، ذبح کے عمل میں مشین کا استعمال سرے سے ہے ہی نہیں، اور کھال کو اتارنے، آلائش کو صاف کرنے اور گوشت کے ٹکڑے کرنے میں مشین کے استعمال سے کوئی قباحت نہیں پیدا ہوتی ہے۔

۶- مشینی ذبح کا دوسرا طریقہ البتہ قابل غور ہے، کیونکہ اسی طریقہ میں ذبح کا عمل کسی انسانی ہاتھ کے بجائے مشین سے انجام پاتا ہے، جانور مشینی چھری کے سامنے لٹکا ہوا ہوتا ہے، چھری مشین کی قوت سے حرکت کر رہی ہوتی ہے، انسان نہ تو جانور کو چھری سے لگاتا ہے، اور نہ وہ چھری جانور کے حلق پر پھیرتا ہے، بلکہ یہ دونوں عمل مشین سے ہوتے ہیں، البتہ اتنا ضرور ہے کہ مشین کو چلانے والا شخص انسان ہوتا ہے جو مشین کا بٹن دباتا ہے اور اس کے دبانے سے مشین چل پڑتی ہے۔

اصل یہ ہے کہ ذبح کرنے میں ارادہ کا دخل ہوتا ہے، انسان اپنے ارادہ سے جانور کی گردن پر چھری پھیرتا ہے، اور اس سے پہلے بسم اللہ پڑھتا ہے، مشینی ذبح کی اس صورت پر غور کیا جائے تو واضح ہوتا ہے اس میں انسان اپنے ارادہ سے مشین کا بٹن دباتا ہے، اور اس کے بٹن دبانے کی وجہ سے مشین حرکت میں آتی ہے، مشینی ذبح کے عمل میں بٹن دبانے والے شخص کی حیثیت بڑی حد تک ذابح (ذبح کرنے والے) کی بنتی ہے، اس حیثیت کو موجودہ دور کے بیشتر علماء اور اکابر نے تسلیم کیا ہے، اس حیثیت کو تسلیم کر لینے کے بعد بٹن دبانے والے شخص پر وہی ذمہ داری عائد ہوگی جو ذبح کرنے والے شخص پر عائد ہوتی ہے، یعنی یہ کہ بٹن دبانے والے شخص نے بٹن دبا کر خود اپنے ہاتھوں سے مشینی چھری کو حرکت دی ہو اور اس کے نتیجہ میں ذبح کا عمل انجام دیا گیا ہو۔

پس اس طرح اگر کسی مسلمان یا کتابی شخص نے بسم اللہ پڑھ کر مشین کا بٹن دبایا، اور مشینی چھری سے جانور ذبح ہوا تو شرعاً وہ ذبیحہ حلال ہوگا، کیونکہ اس میں حلال ہونے کی شرطیں پائی گئیں۔

۷- مشینی ذبح میں ذابح کی تعیین ہو جانے کے بعد ایک دوسری مشکل یہ ہے کہ ہر متعین جانور کو ذبح کرتے وقت بسم اللہ پڑھنا ضروری ہے، بسم اللہ پڑھتے وقت اگر جانور متعین نہیں ہے، مثلاً کسی ریوڑ کو دیکھ کر بسم اللہ پڑھ لیا پھر ایک جانور کو پکڑ کر ذبح کر لیا تو یہ ذبیحہ حلال نہیں ہوگا۔

مشینی ذبیحہ کی اس دوسری شکل میں مشین کے ذریعہ چین یا پٹہ گھومتا رہتا ہے، اور اس چین سے سینکڑوں ہزاروں جانور لٹکے ہوتے ہیں، ایک بار مشین چلتی ہے، اور یکے بعد دیگرے ایک ایک جانور مشینی چھری کے سامنے سے گذرتے ہیں اور ان کی گردنیں کٹتی چلی جاتی ہیں، اس طرح جب تک مشین چلتی رہتی ہے اس وقت تک ہزاروں کی تعداد میں جانوروں کا ذبح انجام پاتا ہے، ایسی صورت میں مشین کے بٹن کو دبانے والا شخص بسم اللہ پڑھ کر مشین کا بٹن دبا دیتا ہے تو بسم اللہ تو ایک بار پایا گیا، لیکن ذبح ہونے والے جانور بے شمار ہیں جو اس وقت سے شروع ہو کر مشین چلتے رہنے تک ذبح ہوتے رہتے ہیں، تو کیا مشین کا ایک بار شروع ہو کر بند ہونے تک چلتے رہنا ایک عمل ہے یا متعدد عمل ہے، اگر عمل ایک ہے تو بٹن دباتے وقت ایک بار بسم اللہ کہنا کافی ہوگا، لیکن اگر عمل متعدد ہے تو ہر عمل پر بسم اللہ کہنے کی کیا صورت ہو سکتی ہے؟

## ذبح کی جدید صورت اور اس کا حکم:

۸- مسئلہ کی یہ صورت بالکل نئی ہے، جس کا واضح حکم نصوص قرآن وحدیث میں نہیں ملتا ہے، علماء نے اس صورت پر غور کیا، لیکن اس کے حکم پر ان کا باہم اتفاق نہیں ہو سکا، اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا کے دو سیمیناروں میں بہت مفصل طریقہ پر اس موضوع پر بحث ومباحثہ ہوا، اس بحث کا حاصل یہ ہے کہ شرکاء سیمینار کی اکثریت کی رائے میں مشین مسلسل چلتی رہتی ہے اور بسم اللہ پڑھ کر شروع میں مشین کا بٹن دبایا جاتا ہے تو اس صورت میں سب سے پہلے ذبح ہونے والے جانور پر بسم اللہ پایا گیا، اس کے بعد ذبح ہونے والے جانوروں پر بسم اللہ نہیں پایا گیا، اس لئے صرف پہلا جانور حلال ہوگا، ان علماء کی رائے ہے کہ اگر مشین کی کوئی ایسی شکل ہو کہ اس میں ایک ساتھ بڑی تعداد میں چھریاں لگی ہوں اور ایک بار بسم اللہ پڑھ کر بٹن دبانے سے تمام چھریاں بیک وقت چل کر اپنے سامنے کے جانوروں کو ذبح کر دیتی ہوں تو اس صورت میں یہ تمام جانور حلال ہوں گے، اور یہی طریقہ پھر دوبارہ اور سہ بارہ اپنایا جاتا رہے تو اس طرح تمام جانوروں پر بسم اللہ پڑھنا پایا جائے گا، اور وہ سب حلال ہوں گے۔

۹- اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا کے سیمینار میں مؤقر اہل علم کی ایک معتدبہ تعداد نے یہ رائے اختیار کی کہ ایک بار بسم اللہ پڑھ کر مشین کا بٹن دبانے سے جتنے جانور

مشین بند ہونے سے پہلے ذبح ہوجائیں وہ سب حلال ہوں گے، اس رائے کے اختیار کرنے والوں میں اکیڈمی کے بانی مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ سابق صدر آل انڈیا مسلم پرسنل لابورڈ، مولانا جلال الدین انصر عمری نائب امیر جماعت اسلامی ہند، مولانا خالد سیف اللہ رحمانی جنرل سکریٹری اسلامک فقہ اکیڈمی اور مولانا رئیس الاحرار ندوی جامعہ سلفیہ بنارس خصوصیت کے ساتھ قابل ذکر ہیں۔

ان علماء کی رائے میں مشین کا مسلسل چلتے رہنا ایک عمل ہے، اور جب مشین بند ہوجائے، پھر دوبارہ بٹن دبا کر چلائی جائے تو وہ دوسرا عمل ہے، اس لیے ان علماء کے نزدیک ایک بار بسم اللہ پڑھکر بٹن دبایا جائے تو یکے بعد دیگرے جتنے جانور ذبح ہوں گے وہ سب حلال ہوں گے، پھر جب مشین بند کردی جائے تو دوبارہ چلاتے وقت بسم اللہ پڑھ کر بٹن دبایا جائے، اس طرح ایک بار بسم اللہ کہنے کے بعد مسلسل چلتے رہنے والی مشین سے جس قدر تعداد میں بھی جانور ذبح ہوں وہ سب حلال ہوں گے۔

## جدہ اکیڈمی کا فیصلہ:

۱۰- عالم اسلام کی بین الاقوامی جدہ فقہ اکیڈمی نے بھی اپنے دسویں سیمینار میں یہی رائے اختیار کی ہے، چنانچہ فیصلہ میں کہا گیا ہے کہ: ''مرغیوں وغیرہ کے ذبح میں اصل تو یہ ہے کہ ذبح کرنے والا شخص اپنے ہاتھ سے ذبح کرے، لیکن مرغیوں کا ذبح اگر میکانیکل آلات (مشین) کے ذریعہ انجام دیا جائے تو کوئی حرج نہیں ہے بشرطیکہ ذبح شرعی کی شرائط پوری ہورہی ہوں، اور جانوروں کا ہر مجموعہ جس کا ذبح مسلسل انجام پاتا رہے اس پر ایک تسمیہ کافی ہوگا، اگر (مجموعہ کا سلسلہ) منقطع ہوجائے تو تسمیہ دوہرایا جائے گا (قرارات مجمع الفقہ الاسلامی صفحہ: ۲۲۴)

## گرم پانی میں ڈالنا:

۱۱- مشینی ذبیحہ میں ایک طریقہ یہ بھی اپنایا جاتا ہے کہ مرغ وغیرہ کو ذبح کرنے کے بعد گرم پانی میں ڈال دیا جاتا ہے، تاکہ پانی کی گرمی سے جانور کے بال اور پر وغیرہ ڈھیلے ہوجائیں اور آسانی کے ساتھ گوشت سے علاحدہ ہوجائیں۔ بسا اوقات ذبح کی عام صورتوں میں بھی جانور کے بال اور پر وغیرہ بآسانی صاف کرنے کے لئے جانور کو گرم پانی میں ڈال دیتے ہیں، اور عموماً اس وقت تک جانور کے پیٹ کی آلائش اور گندگی نہیں نکالی جاتی ہیں، یہ صورت شرعاً کیسی ہے؟

۱۲- اس سلسلہ میں سب سے بہتر یہ ہے کہ ذبح کے بعد جانور کے پیٹ کی تمام آلائش اور گندگیاں نکال دی جائیں، اس کے بعد جانور کو گرم پانی میں ڈالا جائے، اس صورت میں شرعاً کوئی حرج نہیں ہے اور گوشت استعمال کیا جائے گا۔ اسی طرح یہ بھی ملحوظ رکھا جائے کہ ذبح کے بعد جانور کا خون پوری طرح بہہ جائے۔ اس کے بعد ہی اسے گرم پانی میں ڈالا جائے۔

اگر جانور کے پیٹ کی آلائش اور گندگی نکالنے سے پہلے اس کو گرم پانی میں ڈال دیا جائے تو اس صورت کا حکم علاحدہ ہوگا۔ اگر پانی اتنا گرم ہے اور اتنی دیر تک اسے پانی میں رکھا جائے جس میں اس کے پیٹ کی آلائش اور گندگی اس کے گوشت میں تحلیل اور جذب ہوجائیں تو یہ گوشت غیر طیب اور نجس و ناپاک ہوجائے گا۔ اور ایسے گوشت کا کھانا درست نہیں رہے گا۔ اس لئے بہتر یہی ہے کہ پہلی صورت اپناتے ہوئے جانور کے پیٹ کی آلائش وگندگی پہلے باہر کردی جائیں پھر جانور کو گرم پانی میں ڈال کر اس کے بال وغیرہ صاف کئے جائیں۔

البتہ اگر پانی کا درجہ حرارت اتنا ہلکا ہے اور اس میں اتنے کم وقفہ کے لئے جانور کو ڈالا جاتا ہے جس میں تجربہ سے اس بات کا اطمینان ہو کہ پانی کی گرمی صرف بال اور پر وغیرہ کو ڈھیلے کررہی ہے، اندر کی آلائش اور گندگی گوشت میں جذب نہیں ہوتی ہے تو پورے احتیاط کے ساتھ ایسا کرلینے کی گنجائش ہوگی۔

# کتابیات

## قرآن

المعجم المفہرس لالفاظ القرآن الکریم محمد فؤاد عبدالباقی، دارالحدیث قاہرہ طبع اول ۱۹۹۶ء

## حدیث


بخاری شریف، محمد بن اسماعیل بخاری (۲۵۶ھ)، دارسحنون استنبول ۱۹۹۲ء

مسلم شریف مع شرح امام نووی، ابوالحسین مسلم بن حجاج (۲۶۱ھ)، دارابی حیان طبع اول ۱۹۹۵ء

ابوداؤد شریف، ابوداؤد سلیمان بن اشعث (۲۷۵ھ)، دارسحنون استنبول ۱۹۹۲ء

سنن بیہقی، ابوبکر احمد بن حسین بیہقی (۴۵۸ھ)، دارالکتب العلمیہ بیروت طبع اول ۲۰۰۰ء

سنن دارقطنی، علی بن عمر دارقطنی (۳۸۵ھ)، عالم الکتب بیروت ۱۹۸۶ء

سنن ابن ماجہ، ابوعبداللہ محمد بن یزید ابن ماجہ (۲۷۳ھ)، مصطفی اعظمی ۱۹۸۴ء


## فقہ اسلامی


ردالمحتار علی الدرالمختار، محمد امین بن عابدین (۱۲۵۲ھ)، دارالکتب العلمیہ بیروت ۱۹۹۴ء

فتح القدیر، کمال الدین محمد بن عبدالواحد ابن الہمام (۶۸۱ھ)، دارالکتب العلمیہ بیروت ۱۹۹۵ء

ہدایہ، برہان الدین علی بن ابوبکر مرغینانی (۵۹۳ھ)، ادارۃ القرآن پاکستان ۱۴۱۷ھ

بدائع الصنائع، علاء الدین ابوبکر بن مسعود کاسانی (۵۸۷ھ)، مصطفی احمد الباز ۱۹۹۶ء

المجموع شرح المہذب، ابوزکریا محی الدین یحیی بن شرف نووی (۶۷۶ھ)، مصطفی احمد الباز ۱۹۹۶ء

المغنی، ابومحمد عبداللہ بن احمد بن قدامہ (۶۲۰ھ)، دارالفکر بیروت ۱۹۹۲ء

الموسوعۃ الفقہیۃ، وزارۃ الأوقاف کویت، طبع دوم ۱۹۸۸ء

قرارات مجمع الفقہ الاسلامی، الدولی جدہ

اہم فقہی فیصلے، اسلامک فقہ اکیڈمی (انڈیا) ۲۰۰۳ء

مکہ اکیڈمی کے فقہی فیصلے، شائع کردہ اسلامک فقہ اکیڈمی (انڈیا) ۲۰۰۱ء

عالم اسلام کے اکابر علمائے کرام کے جدید فقہی مسائل پر مقالہ جات اور مناقشات کا مجموعہ نئی ترتیب کے ساتھ

سلسلہ
جدید فقہی مباحث

# مشینی ذبیحہ
## فقہ اسلامی کی روشنی میں

تحقیقاتِ اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا

زیر سرپرستی
حضرت مولانا مجاہد الاسلام قاسمی
حضرت مولانا خالد سیف اللہ رحمانی دامت برکاتہم


دارُالاشاعت
اُردو بازار ○ ایم اے جناح روڈ ○ کراچی پاکستان

# مجلس ادارت

# پیش لفظ

اللہ تعالیٰ نے انسان کے لئے جو غذا کا نظام قائم فرمایا ہے، اس کے تحت عمومی طور پر نباتات اور حیوانات سے انسان اپنی غذائی ضرورت کو پوری کرتا ہے، حیوانات ظاہر ہے کہ جاندار ہوتے ہیں، ان کو ذبح کرنا ان کے لئے باعث تکلیف ہوتا ہے؛ لیکن چوں کہ انسان اشرف المخلوقات ہے؛ اس لئے اللہ تعالیٰ نے اس کی ضرورت کے لئے ایک کمتر مخلوق کی قربانی کو گوارا فرمایا اور اسے انسان کے ہاتھوں میں مسخر کردیا، اس کا تقاضہ یہ ہے کہ انسان جب جانور کو ذبح کرے تو اپنی احسان مندی کے اظہار کے لئے اللہ تعالیٰ کا نام لے اور اللہ کی بڑائی بیان کرے؛ اس لئے جانور کے ذبح کرنے کے وقت اللہ کا نام لینے کو واجب قرار دیا گیا، اس میں ایک اور قابل توجہ پہلو یہ بھی ہے کہ دنیا کی اکثر قومیں جانور کی اپنے عقیدے کے مطابق خدا کے نام پر قربانی کرتی رہی ہیں، شریعتِ اسلامی کا مزاج یہ ہے کہ راہِ حق سے ہٹے ہوئے لوگ جس موقع کو مشرکانہ افعال کے ساتھ انجام دیتے ہوں، اسی موقع کو عقیدۂ توحید کے اظہار کا محل بنادیا گیا؛ چنانچہ قرآن مجید نے نہ صرف یہ کہ ذبیحہ پر غیر اللہ کا نام لینے سے منع فرمایا؛ بلکہ اس موقع پر اللہ تعالیٰ کا نام لینے کو واجب قرار دیا گیا۔

چوں کہ جانور کچھ حلال ہیں اور بیشتر حرام، حلال جانوروں میں بھی جو اپنی موت آپ مرجائیں، وہ انسانی صحت کے لئے بے حد نقصاندہ ہیں؛ اس لئے ذبح کرنے کو شریعت نے ضروری قرار دیا؛ تاکہ جسم کا فاسد خون اچھی طرح بہہ جائے، پھر ایسی تدبیریں بھی بتائیں کہ جانور کو ذبح میں کم سے کم تکلیف پہنچے؛ اسی لئے تمام غذائی اشیاء میں بھی سب سے زیادہ وضاحت جانوروں کے ذبح سے متعلق ملتی ہے، جانور کے قابو میں ہونے اور نہ ہونے کے اعتبار سے ذبح کے مختلف طریقے ہیں، مسلمان، کتابی یا مشرک ہونے کے اعتبار سے اور جان بوجھ کر یا بھول کر بسم اللہ نہ کہنے کے لحاظ سے احکام میں فرق ہے، فقہاء نے ان تمام پہلوؤں پر تفصیل سے گفتگو کی ہے۔

یہ دور اختراعات اور اکتشافات کا دور ہے، ہر میدان میں نئے نئے آلات ووسائل پیدا ہورہے ہیں، جانوروں کو ذبح کرنے اور کم وقت میں زیادہ سے زیادہ جانوروں کا گوشت بنانے اور چمڑے نکالنے، نیز ایک چمڑے کی کئی کئی تہیں حاصل کرنے کے لئے تیز رفتار مشینوں کی ایجاد ہوچکی ہے، پھر یہ مشینیں الگ الگ نوعیت کی ہیں اور ان کے کام کرنے کے انداز یکساں نہیں ہیں، معاشی مسابقت اور تجارتی ترقی کی بڑھتی ہوئی دوڑ کے نتیجہ میں مشینی ذبیحہ کو مغرب سے مشرق تک قبولیت حاصل ہے، اسی پس منظر میں اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا نے ساتویں فقہی سمینار منعقدہ بھروچ گجرات میں اس موضوع پر بحث کی تھی، اگرچہ اس موضوع پر متفقہ فیصلہ نہیں ہوسکا اور اہل علم کے درمیان اختلاف باقی رہا؛ لیکن غور وفکر کے مختلف پہلو لوگوں کے سامنے آئے اور بیش قیمت مقالات پیش ہوئے، اردو زبان میں اس موضوع پر اتنی تفصیل سے غالباً اس سے پہلے نہیں لکھا گیا تھا، جو لوگ عملی طور سے اس مسئلہ سے دوچار ہیں، وہ عرصہ سے مطالبہ کررہے تھے کہ اس مجموعہ کو طبع ہونا چاہئے، یہ خواہش بحمد اللہ آج پایہ تکمیل کو پہنچ رہی ہے۔

یہ بات قابل ذکر ہے کہ اکیڈمی کے اس سمینار کو طویل عرصہ گذر چکا ہے، اس درمیان سمینار سے متعلق تمام مقالات اور ریکارڈ جگہ کی تنگی اور کاغذات کی کثرت کی وجہ سے محفوظ نہیں رہ سکے، نیز جو مسودات محفوظ رہ گئے ان کی بھی ضخامت زیادہ تھی اگر ان سب کو شامل کیا جاتا تو ایک جلد اس کے لئے کافی نہیں ہو پاتی، اس لئے اہم مقالات کا انتخاب کرتے ہوئے ان کو شامل کیا جارہا ہے، نیز سمینار میں یہ محسوس

کیا گیا تھا کہ صورت مسئلہ سے متعلق معلومات ناکافی ہیں، اس پس منظر میں شرکاء سمینار کو دوبارہ بعض وضاحتیں بانی اکیڈمی حضرت قاضی صاحبؒ کی تحریر کے ساتھ بھیجی گئیں، اس کے جواب میں جو تحریریں آئی ہیں ان کو کتاب کے آخری باب میں مرتب کیا گیا ہے، اس طرح چار ابواب پر مشتمل یہ مجموعہ اہل علم کی خدمت میں پیش ہے جس کو اکیڈمی کے شعبہ علمی کے رفیق محب عزیز مولانا امتیاز احمد قاسمی نے بڑی محنت وجستجو اور خوش سلیقگی کے ساتھ مرتب کیا ہے، فجزاہ اللہ خیر الجزاء۔

بانی اکیڈمی حضرت مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ بنفس نفیس اس سمینار میں شریک تھے، یقیناً اس مجلہ کی اشاعت ان کی روح کے لئے تسکین کا باعث ہوگی، کہ جو سفر ان کی قیادت میں شروع ہوا تھا وہ اب بھی انہیں خطوط پر جاری ہے، دُعاء ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کے درجات بلند فرمائے، فقہ اکیڈمی کو صواب وسداد پر قائم رکھے اور وہ دوام واستمرار کے ساتھ شریعت کی تطبیق وتعبیر کی اہم ترین خدمت کو جاری رکھ سکے۔

واللہ ھو المستعان۔

خالد سیف اللہ رحمانی

۸/ محرم الحرام ۱۴۳۵ھ

۱۳/ نومبر ۲۰۱۳ء (جنرل سکریٹری)

# پہلا باب/تمہیدی امور

سوالنامہ

## مشینی ذبیحہ

۱- (۱) ذبح کی حقیقت لغت اور اصطلاح شرع میں۔

(۲) ذبح کی صحت کیلئے ضروری شرائط۔

(۳) ذبح کی تقسیم- اختیاری اور غیر اختیاری- ہر دو اقسام کے ضروری شرائط و امثلہ۔

(۴) ذبح اختیاری کے مواقع میں غیر اختیاری ذبح کے کیا احکام ہیں؟

کیا ائمہ کے یہاں کچھ گنجائش ہے؟

۲- (۱) ذبح کیلئے ضروری شرائط۔

(۲) کتابی کا ذبیحہ

(۳) کتابی سے مراد اور اس دور کے اہل کتاب؟

۳- (۱) تسمیہ کی شرط کی حقیقت۔

(۲) متروک التسمیہ عمداً، نسیاناً اور شہادتاً کے احکام۔

(۳) کیا متروک التسمیہ عمداً کی حرمت پر سلف کا اجماع تھا؟

(۴) اگر اجماع تھا تو امام شافعی علیہ الرحمہ کے اختلاف کی کیا حیثیت ہوگی، کیا یہ اختلاف رافع اجماع سابق ہوگا؟

(۵) تسمیہ عمل ذبح پر واجب ہے، یا یہ کہ مذبوح پر کہ وہ متعدد ہو تو تسمیہ میں بھی تعدد پایا جائے۔

(۶) کیا ضرورتاً امام شافعی علیہ الرحمہ کی رائے پر عمل کی گنجائش ہو سکتی ہے؟ اس بارے میں وضاحت کی ضرورت ہے۔

(۷) کیا ذابح کا تسمیہ کافی ہے یا یہ کہ معین ذابح کیلئے بھی تسمیہ کہنا ضروری ہے اور معین ذابح کا مصداق کون ہے؟ جانور کے بدن، اور اس کے پیروں کو پکڑنے والا یا یہ کہ چھری چلانے میں مدد کرنے والا۔

۴- (۱) جدید عہد میں مروج مشینی ذبیحہ میں- بجلی کے ذریعہ چھری حرکت میں لائی جاتی ہے اور بجلی کی قوت سے چلنے والی چھری سے جانور ذبح ہوتا ہے، اس طرح ذبح کی چند صورتیں ہو سکتی ہیں:

(الف) مشینی چھری کو حرکت دینے والے بٹن کو دباتے وقت تسمیہ کہا جاتا ہے۔

(ب) چھری کے سامنے سے گزرتے ہوئے اور مشینی چھری کے ذریعہ ذبح ہوتے ہوئے جانوروں کے پاس کھڑے ہو کر ایک شخص تسمیہ کہتا جائے۔

(ج) چھری کا ایک ہینڈل ہے، ایک مسلمان شخص اس پر ہاتھ رکھ کر تسمیہ کہتا رہے حالانکہ چھری کے چلنے میں اس آدمی کے عمل کا کوئی دخل نہیں۔

واضح رہے کہ مشینوں کے استعمال میں ایسا بھی ہوتا ہے کہ ہاتھ میں چھری لیکر ذبح کرنے کے بعد جانور کو مشین کے سپرد کیا جاتا ہے تاکہ ذبیحہ بقیہ مراحل سے گزر سکے۔

۵- (۱) جدید عہد میں مروجہ مشینی ذبیحہ میں الیکٹرک شاک کے ذریعہ جانور کو نیم بیہوش کر دیا جاتا ہے تاکہ وہ ایذاء سے محفوظ رہے، ایسا کرنا شرعاً جائز اور مستحسن ہے یا نہیں؟

(۲) حلق پر چھری چلانے کے بجائے اگر حلق کی نلی کو لمبائی میں اوپر سے نیچے چیر دیا جائے یا چیرنے کے بعد پھر چھری چلا کر حلق کاٹی جائے۔

(۳) کیا مشینی چھری کو چلانے والے بٹن کو تیر کے کمان کی حیثیت نہیں دی جاسکتی کہ تیر جب جانور کے بدن کو چھیدتا ہے تو کمان رہ جاتی ہے جو کہ بٹن چلانے کے مترادف ہے۔

(۴) اگر بوقت ذبح گردن الگ ہو جائے تو اس ذبیحہ کا کیا حکم ہوگا؟

☆☆☆

# معلوماتی تحریر (۱)

مولانا یعقوب اسماعیل منشی قاسمی[1]

سیمینار میں زیر بحث مسائل میں جانور کا مشینی ذبح بھی ہے، مراسلہ میں مشینی ذبح کے طریقہ کے بارے میں معلومات فراہم کرنے کے لئے لکھا ہے، اس بارے میں راقم کی معلومات مندرجہ ذیل ہیں:

۱- بڑے جانور گائے، بھیڑ، دنبہ، بکری وغیرہ کا مشین سے ذبح ہونے کا علم نہیں ہوسکا، سعودی عرب میں منیٰ کے مذبح خانے میں ایام نحر میں بھیڑ، گائے وغیرہ کی قربانی کا گوشت جوڈبوں میں بند کرکے غریب ممالک میں تقسیم کیا جاتا ہے، وہاں راقم کے تلامذہ نے کمپیوٹر مشین پر کام کیا ہے، ان سے دریافت کرنے پر معلوم ہوا:

بھیڑ، گائے، دنبہ وغیرہ کو مسلمان ہاتھ سے ذبح کرکے چمڑا اتار کر مشین میں ڈال دیتے ہیں، مشین اس ذبح شدہ جانور کو ٹکڑے کرکے مختلف مراحل سے گزار کر ڈبوں میں پیک کردیتی ہے۔

۲- مغربی ممالک یورپ وامریکا وغیرہ میں بھیڑ کو بجلی کے کرنٹ کے ذریعہ اور گائے کو گولی کے ذریعہ بے ہوش کردیا جاتا ہے، پھر اسے ذبح کرتے ہیں ذبح کے وقت جانور زندہ ہوتا ہے۔

۳- برطانیہ کے مذبح خانوں میں مرغیوں کو ذبح کرنے کا عام مروج طریقہ یہ ہے کہ مرغیوں کو زندہ الٹے پاؤں ایک زنجیر پر لٹکا دیا جاتا ہے، زنجیر گول دائرہ کی شکل میں بجلی سے حرکت کرتی رہتی ہے، زندہ مرغی کی گردن زنجیر پر حرکت کرتے ہوئے اس پانی سے گزرتی ہے جس میں ۶۰ وولٹ کا بجلی کا کرنٹ ہوتا ہے جس سے مرغی بے ہوش ہوجاتی ہے، پانی سے نکلتے ہی اسے ذبح کیا جاتا ہے، ذبح کے وقت مرغی زندہ ہوتی ہے۔

۴- امریکا، کنیڈا وغیرہ میں عموماً مرغیوں کے مذبح خانے نصاریٰ و یہود کے ہوتے ہیں، اس میں ایک عالم نے مشاہدہ کرکے مشینی ذبح کا طریقہ یوں بیان کیا: مرغی کو زندہ الٹے پاؤں زنجیر پر لٹکا دیا جاتا ہے، مرغی زنجیر پر حرکت کرتی ہوئی بجلی کے کرنٹ والے پانی سے یا براہ راست سر پر بجلی کے کرنٹ سے بے ہوش ہوجاتی ہے، بے ہوش ہوتے ہی بجلی کی چھری کے پاس اس کی گردن پہنچتی ہے جس سے وہ ذبح ہوتی ہے، ذبح میں کبھی مرغی کی چار رگیں کبھی تین، کبھی دو اور بعض دفعہ مرغی کی گردن چھری کے سامنے صحیح پوزیشن میں نہ ہونے کی صورت میں صرف ایک رگ کٹتی ہے۔

بجلی کی چھری کو چلانے کے لئے بٹن صرف ایک مرتبہ دبایا جاتا ہے، پھر خود بخود چھری چلتی رہتی ہے، ہر مرغی کے ذبح پر بٹن نہیں دبایا جاتا۔

یہ یہاں کی عمومی صورت حال ہے، اب ان ذبح خانوں کی مشینی صورت حال پر بھی ایک نظر کرلیں جن کو میں نے تفصیلاً دیکھا ہے۔

۱- ٹرکوں کی مختلف تہوں میں مرغیاں اس میں لائی جاتی ہیں اور ذبح خانے میں آتے ہی ان پر ایک نیلی قرمزی روشنی چھوڑی جاتی ہے جس سے وہ اندھی یا بہت کمزور نظر ہوجاتی ہیں اور اس کے ساتھ ہی انہیں ایک لائن پر ترتیب وار لٹکا دیا جاتا ہے، اندھے ہونے کے باعث وہ اب اس مشینی عمل کو نہیں دیکھ سکتیں جو ان پر چند لمحوں میں گزرنے والا ہے، لائن کے ساتھ مزدور کھڑے ہیں جو مزید مرغیاں لگاتے چلے جاتے ہیں اور لائن

[1] رئیس مجلس تحقیقات شرعیہ، برطانیہ

آگے سرکتی جاتی ہے۔

۲- لائن پر لٹکی ہوئی مرغیاں اس خاص مقام پر آجاتی ہیں جہاں ایک خودکار مدوّر چھری (جو بجلی کی قوت سے گھومتی ہے) چل رہی ہے، مرغیاں اس چھری پر اس طرح آتی ہیں کہ ان کی گردنوں کا مقام ذبح اس چھری پر آجاتا ہے اور وہ ذبح ہوجاتی ہیں، اس کے چار فٹ کے فاصلے پر آدمی کھڑے ہیں جو دیکھتے جاتے ہیں کہ گردن کی تمام رگیں صحیح کٹی ہیں یا نہیں؟ مرغی ابھی پھڑ پھڑا رہی ہوتی ہے کہ ان کے ہاتھ میں چھری ہوتی ہے، اگر کسی مرغی کی رگیں صحیح طور پر نہ کٹی ہوں تو یہ شخص اسے چھری سے درست طور پر کاٹ دیتے ہیں۔ اس طرح ایک ایک مرغی ان کے نوٹس میں آجاتی ہے کہ اس کی رگیں صحیح طور پر کٹی ہیں یا نہیں اور یہ بھی معلوم ہوسکتا ہے کہ کوئی مرغی کہیں لائن پر لٹکی تو مر نہ گئی تھی۔

۴- آگے جاکر مرغیاں چند لمحوں کے لیے گرم پانی میں ڈالی جاتی ہیں، پانی کی گرمی سے ان کے پر اکھڑنے کے لائق ہوجاتے ہیں اور پھر انہیں اگلی مشین لے لیتی ہے جہاں اس کے پَر سب اتر جاتے ہیں، مرغیاں اتنی دیر گرم پانی میں نہیں رہتیں کہ اس کا اثر گوشت میں سرایت کر جائے اور پھر پَر اترتے ہی وہ ایک ٹھنڈے درجے میں آجاتی ہیں، وہاں سے اگلے حصہ میں ہر مرغی کا پیٹ چاک ہوجاتا ہے اور آنتیں وغیرہ باہر آجاتی ہیں اور ان پر وہاں نگراں کارکن بھی موجود ہوتے ہیں جو صفائی اور گوشت کے داغوں کو برابر چیک کرتے ہیں اور آگے جاکر یہ گوشت بالکل صاف ہوکر سامنے آجاتا ہے، مرغیاں ان تمام مراحل سے تقریباً آدھ گھنٹہ میں گزر جاتی ہیں۔

مسلمانوں نے کاروباری نقطہ نظر سے ان سے معاملہ یوں طے کیا ہے کہ جب ان کی مرغیاں (جنہیں وہ حلال بنا کر لینا چاہتے ہیں) لائن پر آئیں تو لائن پر ایک کپڑا بندھا ہوا ہو جس کے بعد یہ مرغیاں آنی شروع ہوں (یہ کپڑا علامت کے طور پر ہوتا ہے کہ اب آنے والی مرغیاں اور ہیں) اس کے ساتھ مسلمان اس مشین پر ہاتھ رکھتا ہے جس میں وہ مدور چھری لگی ہے جس پر مرغیاں لائن میں چلی آرہی ہیں اور بسم اللہ اللہ اکبر پڑھتا ہے، اس کی نیت یہ ہوتی ہے کہ وہ اس مرغی پر تکبیر پڑھ رہا ہے جو ابھی اس مشینی چھری پر سے گزر رہی ہے۔ ضروری نہیں کہ ہر ایک مرغی پر یہ پورا پڑھا جاسکے کیونکہ مرغیاں آنے کی رفتار بڑی تیز ہوتی ہے، ہاں کسی پر بسم اللہ کافی اور کسی پر اللہ اکبر پڑھا گیا ہو تو گمان کیا جاسکتا ہے کہ سب پر خدا کا نام لے لیا گیا ہے۔

اس صورت عمل میں عمل ذابح یکسر مفقود ہے، ذابح خودکار مدور چھری ہے اور اسے چلانے اور روکنے میں اس شخص کا کوئی دخل نہیں جو مشین پر ہاتھ رکھے ہر مرغی پر اللہ کا نام لیا جارہا ہے، مسلمان حضرات کے لیے اب یہ سوچنے کی بات ہے کہ شرعاً اس کا کیا حکم ہے۔

یہاں وہ نقشہ سامنے لانا تھا جو احقر نے اس ذبح خانے کا مشاہدہ کرتے ہوئے دیکھا۔ میں سمجھتا ہوں کہ اس نقشہ سے اہل علم کو شرعی نقطۂ نظر واضح کرنے میں ضرور مدد ملے گی۔

☆☆☆

# معلوماتی تحریر (۲)

سنٹر کلچرل اسلامک پیرس، فرانس

۱- فرانس میں حلال خور یہودیوں کا اپنا الگ مسلخ ہے، اور دیگر بے دین حرام خوروں کے لیے ایک عام بڑا مسلخ ہے جو پیرس اور مضافات کے لئے ہے، نجی ذبیحہ کی (حتی کہ عید الاضحیٰ کیلئے) قطعی ممانعت ہے اور قابل سزا جرم ہے، یہاں کئی مسلمان گوشت فروشوں کی دوکانوں پر ''حلال'' کی تختی بھی آویزاں ہے لیکن مجھے ان پر کوئی اعتماد نہیں، ایک دن ایک ضرورت سے ایسی ایک دوکان میں تھا کہ مالک دوکان نے اپنے بیٹے یا ملازم سے کہا کہ ''ذخیرہ ختم ہو چلا ہے، باہر جا کر ہمسایہ فرنگی قصاب کے یہاں سے فلاں گوشت اتنی مقدار میں لے آؤ''۔ افسوس ہوا جب سے میں فرنگستان میں ہوں ایک بار بھی چار پایوں کا گوشت نہیں کھایا (مچھلی، جھینگے مستثنی ہیں) اور گوشت کے نہ کھانے سے مرا نہیں۔

جب میں ۱۹۳۳ء میں تعلیم کے لیے یہاں آیا تو شروع میں ہوٹل میں رہا، ناشتہ وہیں لیتا (دودھ، روٹی، مربہ وغیرہ) اور ریستوران میں جا کر دوپہر کا لنچ اور شام کا ڈنر کھاتا رہا، اور ترکاری اور چاول مثلاً منگاتا رہا۔ پھر جلد ہی ایک ہم جماعت دوست نے جو لبنانی عیسائی تھا مجھ سے کہا کہ میں نے ایک بڑا مکان کرائے پر لیا ہے، بیوی بچوں کے ساتھ رہتا ہوں، کافی جگہ ہے تم آجاؤ تو تمہیں ایک مستقل کمرہ دوں گا، ہوٹل کا کرایہ تم مجھے دو تو مجھے سہولت ہوگی، میری بیوی یہودن ہے اور تمہیں حلال غذا تمہاری نگرانی میں تیار کر کے دے گی۔ اس عورت کا ۱۹۷۰ء میں انتقال ہوا، تب سے غذا خود پکاتا ہوں، کبھی ریستوران جا کر ترکاری وغیرہ کھاتا (یا دوستوں کو کھلاتا) ہوں۔

فرانس میں مسلمان خلیفہ عثمان رضی اللہ عنہ کے زمانے سے مقیم ہیں، مرغ، بکری، بیل، اونٹ شروع میں خود ہی ذبح کر کے کھاتے رہے ہوں گے۔ آج کل فرانس میں مسلخوں میں اونٹ تو نہیں گھوڑے بہت ذبح ہوتے ہیں، وہاں کبھی مشین سے چھرا چلتا ہے اور جانوروں کی گردن اس کے نیچے لگائی جاتی ہے اور کبھی تفنچہ سے جانور کو مار کر، یا انجکشن سے مدہوش کر کے، باقی کام مشین سے ہوتا ہے، بال کا کاٹنا، چمڑا اور کھال نکالنا، ہڈیاں اور انتڑیاں الگ کرنا، اور خدا جانے کیا کیا اور کام کرتے ہیں پھر سردابے ہیں کہ گوشت سڑے نہیں کیونکہ سارے مذبوحہ جانور فوراً مالک نہیں لے جاتے۔ چراگاہیں بھی ہیں، جانور آنے پر فوراً ذبح نہیں ہوتے۔

یہاں کے مسلمان بھائی مفروضہ حلال گوشت پر خود بسم اللہ پڑھ لیتے ہیں، کیونکہ ایک حدیث میں ہے کہ کسی نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ فلاں مقام کے قصاب جاہل ہیں ذبح تو کر لیتے ہیں لیکن بسم اللہ وغیرہ کی حد تک اطمینان نہیں، اس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کھانے سے قبل تم بسم اللہ پڑھ لیا کرو، (مگر یہ مسلمان قصاب تھے، بے دین کافر نہیں)۔

☆☆☆

# معلوماتی تحریر (۳)

ہیئۃ الفتوی ادارۃ الافتاء والبحوث الشرعیہ[1]

کویت کی متعدد تجارتی و غذائی تنظیموں اور اداروں کے نمائندہ حضرات نے یورپ اور جنوبی امریکہ کے ان متعدد ممالک کا دورہ کیا جہاں سے کویت کو مختلف جانوروں کے گوشت درآمد کئے جاتے ہیں، دورہ کے دوران وہاں کے ذبح خانوں میں ذبح کے جو طریقے اور تفصیلات ان حضرات کے مشاہدہ میں آئیں، ان پر مشتمل چند سوالات اور کویت کی فتوی کمیٹی کی جانب سے دیئے گئے جوابات درج ذیل ہیں:

۱- مشینی چھری کے ذریعہ ذبح کے سلسلہ میں یہ بات مشاہدہ میں آئی کہ جانور کو ذبح کرنے سے پہلے بجلی کا جھٹکا ضرور دیا جاتا ہے جس کے نتیجے میں بسا اوقات ذبح سے پہلے ہی پرندہ کی موت ہو جاتی ہے، کیونکہ اپنی جگہوں سے ذبح خانہ تک منتقلی میں پرندے بے بس ہو چکے ہوتے ہیں پھر انہیں بجلی کے جھٹکے سے گزارا جاتا ہے۔

۲- یہ بات دیکھنے میں آئی کہ مشینی چھری سے ذبح میں بیشتر اوقات ذبح کی جگہ کے علاوہ دوسری جگہوں مثلاً سر یا سینہ کو چھری کاٹ دیتی ہے، یا پرندوں کی وہ تمام رگیں نہیں کٹتی ہیں جن کا کٹنا ضروری ہے، یا کبھی چونچ کے نچلے حصہ کو کاٹتی ہے۔ اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ پرندوں کے حجم اور وزن مختلف ہوتے ہیں، ایسی غلطیوں کا تناسب 30% سے بھی زیادہ ہوتا ہے۔

۳- گایوں کو ذبح کرنے سے پہلے الکٹرک پستول کا استعمال کیا جاتا ہے، اس کے نتیجہ میں جانور کی کھوپڑی میں سوراخ ہو جاتا ہے اور اس کے اندر مغز کا ایک حصہ چور ہو جاتا ہے اور بغیر کسی واضح یا فطری حرکت کے وہ زمین پر گر جاتا ہے، پھر چاقو سے اس کو ذبح کیا جاتا ہے، ذبح کے بعد دیکھا گیا کہ بعض جانوروں کے اندر کسی قسم کی حرکت نہیں ہوتی ہے، اسی طرح اگر پستول مارنے کے بعد چاقو سے ذبح کرنے میں آدھے منٹ کی بھی تاخیر کردی جائے تو جانور مردہ ہو جاتا ہے۔

جواب- مشینی طریقہ پر جانوروں کو ذبح کرنے کے سلسلہ میں مذکورہ بالا تفصیلات اور صورتوں کا جائزہ لینے کے بعد فتوی کمیٹی اس نتیجہ پر پہنچی ہے کہ ذبح کرنے سے پہلے جانوروں کو بجلی کے جھٹکے دیکر اور گایوں کو الکٹرک پستول کے ذریعہ بیہوش کردینے کے نتیجہ میں ان پرندوں اور جانوروں کی ایک بڑی تعداد کی کھوپڑیوں کے پھٹ جانے کی وجہ سے، موت واقع ہو جاتی ہے، ایسی صورت میں ذبح سے پہلے پرندہ یا گائے کے اندر زندگی کی موجودگی کا یقین نہیں کیا جاسکتا ہے، اگر شرعی ذبح سے پہلے پرندہ یا جانور کی موت ہو جاتی ہے تو وہ قرآن کریم کی آیت "حرمت علیکم المیتة" میں مذکور قسم "موقوذہ" ہونے کی وجہ سے حرام قرار پائے گا، اسی طرح کمیٹی کا خیال ہے کہ پرندوں کو مشینی چھری کے ذریعہ ذبح کرنے میں شرعی طریقہ پر ذبح نہیں انجام پاتا ہے، یعنی حلقوم، (غذا کی نلی)، مری (سانس کی نلی)، اور ودجین (یعنی دونوں شہ رگ) کے کٹنے کے بجائے سر کا درمیان یا گردن کا پچھلا حصہ کٹ جاتا ہے، پرندہ کی گردن چھوٹی ہونے یا پرندوں کے حجم کے فرق کی وجہ سے یا ذبح شرعی کی جگہ پر مشینی چھری پوری طرح نہ واقع ہونے کی وجہ سے کٹنے کا عمل سرے سے انجام ہی نہیں پاتا ہے۔

مذکورہ بالا وجوہات کی بنا پر کمیٹی کی رائے میں پرندوں، گایوں اور تمام جانوروں کے ذبح میں ان وسائل کا استعمال درست نہیں ہے، کیونکہ بیشتر اوقات شرعی

[1] وزارت الاوقاف والشئون الاسلامیۃ — کویت

ذبح کے شرائط کی تکمیل نہیں ہوپاتی ہے اور شرعی ذبیحہ غیر شرعی ذبیحوں کی ایک بڑی تعداد میں مخلوط ہوجاتے ہیں، اور فقہ کا اصول ہے کہ اگر کسی چیز کے بغیر حرام کا چھوڑنا ممکن نہ ہو تو اس چیز کا چھوڑنا بھی احتیاطاً واجب ہوجاتا ہے، اسی طرح ممانعت اور اباحت میں تعارض کے وقت ممانعت کو ترجیح حاصل ہوتی ہے، نیز مفاسد کا ازالہ مصالح کے حصول پر مقدم ہے۔

کمیٹی کی رائے ہے کہ ذبح سے پہلے بیہوش کرنے کے وسائل کا استعمال کئے بغیر ہاتھ سے ذبح کا طریقہ اختیار کیا جائے۔ تاکہ ذبح کی شرعی شرطوں کی تکمیل اطمینان بخش اور باوثوق طریقہ پر ہوسکے۔ کمیٹی تجویز کرتی ہے کہ ان شرعی شرائط کی تکمیل کی نگرانی کے لئے دیندار اور بااعتماد لوگ مقرر کئے جائیں۔

## شرعی طریقہ ذبح کے احکام اور شرائط:

۱- ذبح کیا جانے والا جانور حلال ہو۔

۲- ذبح کیا جانے والا جانور متعدد امراض سے محفوظ اور استعمال کے قابل ہو۔

۳- ذبح کرنے والا شخص عاقل اور مسلمان یا کتابی ہو (نصرانی یا یہودی)۔

۴- ذبح کا عمل شرعی طریقہ ذبح سے واقف مسلمان عاقل شخص کی نگرانی میں انجام دیا جائے۔

۵- ذبح کرتے وقت اللہ کے علاوہ کسی کا نام نہ لیا جائے اور قصداً اللہ کا نام لینا نہ چھوڑا جائے، دن بھر کے ذبح کے کام میں صرف شروع کرتے وقت ایک مرتبہ بسم اللہ پڑھ لینا کافی ہوگا، بشرطیکہ ذبح کرنے والا ایک ہی چھری استعمال کرتا رہے، اور درمیان میں کسی دوسرے کام میں مشغول نہ ہو، ورنہ اس وقت دوبارہ بسم اللہ پڑھنا ہوگا۔

۶- ذبح میں استعمال کیا جانے والا آلہ (چھری) دھاردار ہو تاکہ کٹنے کا عمل دھار سے انجام پائے، دباؤ سے نہیں، حتی الامکان کوشش کی جائے کہ خون اچھی طرح بہہ جائے۔

۷- جانور کے حلق، (غذا کی نلی)، مریٔ (سانس کی نلی)، اور ودجین (دونوں شہ رگ) کو کاٹا جائے، اونٹ وغیرہ کو ذبح کرتے وقت اس کے لبہ میں نیزہ مارنے کے بعد اس کے حلق، مریٔ، اور ودجین کو کاٹ دیا جائے۔

۸- جانوروں اور چوپایوں کو ذبح کرنے سے پہلے بجلی کا جھٹکا دینا درست نہیں ہے۔

۹- ہاتھ سے ذبح کرنا ضروری ہے، مشینی چھری کا استعمال کسی بھی صورت میں درست نہیں ہے۔

۱۰- جانور کو ذبح کرنے میں الکٹرک کا کسی بھی صورت میں استعمال درست نہیں ہے۔

۱۱- ذبح شرعی سے پہلے جانور کا کوئی بھی حصہ کاٹنا درست نہیں ہے، کٹا ہوا حصہ مردار اور حرام شمار ہوگا۔

۱۲- گردن کو کاٹنا یا توڑنا درست نہیں ہے، کیونکہ بہت زیادہ خون بہہ جانے کے امکان کے پیش نظر اسی وقت موت ہوسکتی ہے۔

۱۳- کویت کو درآمد کئے جانے والے جانوروں کے ابتدائی حصہ میں ذبح کئے جائیں تو بہتر ہے۔

۱۴- مرغ کو ذبح کرنے کے بعد گرم پانی میں ڈالے جانے تک کا راستہ اس قدر طویل ہو کہ روح پوری طرح نکل جائے۔

۱۵- ذبح خانہ کے اندر درآمد کرنے والے ملک کے معمول کے مطابق حفظان صحت کا مکمل انتظام ہو۔

☆☆☆

# عرض مسئلہ

## محور اول، سوال ۱ تا ۴

مفتی انور علی اعظمی[1]

### ذبح کی حقیقت لغت میں:

لفظ ذبح لغت میں شق اور نحر کے معنی میں ہے پھر اس کا استعمال قطع حلقوم کے معنی میں ہونے لگا، لسان العرب کے مطابق ذبح کی لغوی تعریف اس طرح ہے: الذبح قطع الحلقوم من باطن عند النصيل وهو موضع الذبح من الحلق (لسان العرب بحوالہ مقالہ مولانا عبید اللہ اسعدی)۔

الموسوعۃ الفقہیہ میں ذبح کی حقیقت ان الفاظ میں بتائی گئی ہے:

حقيقة الذبح ''قطع الاوداج كلها أو بعضها فى الحلق على حسب اختلاف المذاهب'' (۲۱/۱۷۷ مقالہ محمد حسنین قاسمی)۔

### ذبح کی حقیقت اصطلاح شرع میں:

مقالہ نگار مولانا بلال احمد آسامی اوجز المسالک شرح موطا امام مالک سے اس کی اصطلاحی تعریف ان الفاظ میں نقل کی ہے:

قال الراغب حقيقة التذكية إخراج الحرارة الغريزية لكن خص فى الشرع بإبطال الحيوة على وجه دون وجه۔

مولانا محمد حسنین قاسمی نے الموسوعۃ الفقہیہ سے ایک تعریف نقل کی ہے جو ذبح کی دونوں قسموں اختیاری وغیر اختیاری کو شامل ہے، وہ تعریف یہ ہے:

''ما يتوصل به إلى حل الحيوان سواء كان قطعًا فى الحلق أم فى اللبة من حيوان مقدور عليه أم ازهاقًا لروح الحيوان غير المقدور عليه بإصابته فى أى موضع كان من جسده بمحدد أو بجارحة معلمة''۔

الغرض تھوڑے موڑے الفاظ کے تفاوت کے ساتھ فقہاء کرام کے نزدیک ذبح کی حقیقت یہی ہے کہ جانور کے حلق کی رگیں کاٹ کر یا بعض حالات مجبوری میں کسی بھی حصہ کو زخمی کر کے دم مسفوح کا اخراج کر دیا جائے۔

### ۱-۲: ذبح کی صحت کے لئے ضروری شرائط:

بنیادی طور پر اسلامی ذبیحہ کے حلال ہونے کے لئے تین شرطیں ہیں:

الف- ذابح کا مسلمان یا صاحب ملت توحید ہونا۔

ب- شرعی طریقہ پر ذبح کرنا۔

ج- بوقت ذبح قصداً تسمیہ نہ چھوڑنا: اور اللہ کے نام کے ساتھ غیر اللہ کا ذکر عطف اور وصل کے طور پر نہ کرنا جیسے بسم اللہ محمد رسول اللہ۔

ہر شرط کی مکمل وضاحت کے لئے تفصیل کی ضرورت ہے جو آگے کے سوالات میں آرہی ہے۔

---

[1] استاذ حدیث وفقہ، دار العلوم مئو۔

اس صورت میں دوسرا جانور بھی حلال ہو جاتا ہے۔

## حضرت قاضی صاحب:

مولانا کا کہنا درست ہے، اس لئے کہ یہ تجویز ذبح اختیاری کی ہے، اس کی صراحت کردی جائے، جب ذبح اضطراری ہو تو تعین ضروری نہیں ہے، اس لئے تجویز اپنی جگہ پر صحیح مگر اس میں اس کی وضاحت کردی جائے کہ یہ حکم ذبح اختیاری کا ہے۔

## ایک آواز:

بسم اللہ کس کس زبان میں پڑھ سکتا ہے۔

## حضرت قاضی صاحب:

کسی بھی زبان میں پڑھ سکتا ہے۔

## قاضی عبدالجلیل صاحب:

اس میں ایک جملہ اور ہے اس پر غور کرلیا جائے کہ جانور کے تعین کی جو بات کی گئی ہے جب جانور متعین کردیئے جائیں اور پھر دوسرے جانور لائے جائیں، اس میں ایسا شبہ پیدا ہوتا ہے کہ ایک مرتبہ اگر دو جانور ایک ساتھ لٹایا گیا اور دونوں کو متعین کرلیا جائے لیکن ذبح میں تعاقب ہوگا تو دوسرے جانور پر بھی بسم اللہ کہنا ضروری ہوگا، پہلے تسمیہ سے دونوں حلال نہیں ہوں گے۔

## حضرت قاضی صاحب:

تجویز کے الفاظ پر ذرا غور کرلیجئے، وہاں پر "ایک وقت" ہے، اس لئے یہ بات نہیں مانی جائے گی، اور یہ بات مولانا عبدالمبین صاحب پہلے کہہ چکے۔

## مولانا صباح الدین ملک:

اس سلسلہ میں ایک بات مجھے عرض کرنی تھی، قاضی صاحب نے جو بات کہی ہے وہ وقتی طور پر ہے، مشینی ذبیحہ میں جب بات آئے گی تو اس کی صورت یہ ہوگی کہ جب یہ فرض کرلیا جائے ایک وقت میں بٹن دبانا اور مشین کا چلنا مستقل ایک عمل ہے، اس کے نتیجہ میں اگر یہ فرض کرلیں کہ پچاس جانور متعین معلوم ہوں اور ان پر ہر ایک بار تسمیہ پڑھیں تو پچاس جانور وہ ایک مرتبہ میں بٹن دبانے سے ذبح ہو جائیں گے۔

## قاضی صاحب:

جب مشینی ذبیحہ کی تجویز آئے گی تو وہ بات کہئے گا، ابھی فقہاء کے مرتب کردہ اصولوں کے مطابق وحدت اور تسمیہ کا تعلق عمل سے ہے یا مذبوح سے ہے، یہ بات اس تجویز میں واضح کی گئی ہے، اور دوسرے یہ کہ تعین مذبوح ضروری ہے، یہ بات اس میں واضح کی گئی ہے۔

## ایک آواز:

تجویز کے آخر میں یہ بات کہی گئی ہے کہ جانور کے ذبح میں یا ہاتھ پیر پکڑنے والا ذابح، تو یہاں ہاتھ پیر پکڑا نہیں جاتا ہے، اس کو باندھ دیا جاتا ہے اور پکڑا جاتا ہے سر، تو سر پکڑنے والا ذابح میں شمار ہوگا یا نہیں، اگر وہ شمار ہوگا تو ٹھیک ہے۔

## حضرت قاضی صاحب:

وہ تجویز معین ذابح والی آرہی ہے، کہ ہاتھ پیر پکڑنے والا معین ذابح نہیں ہے، وہ عمل ذبح میں شریک ہے وہ معین ذابح ہے۔

## مولانا ابوالحسن صاحب:

مشینی ذبیحہ کی جو پہلی اور دوسری شق بیان کی گئی ہے میرے خیال میں یہ دونوں شرطیں جائز نہیں ہیں، اس لئے کہ اس میں الگ نوعیت کی شرطیں ہیں اور

الگ نوعیت کی شرط کو کون دیکھتا ہے، اور مشینی ذبیحہ کے اندر اسلام میں جو شرائط اور ارکان ہیں وہ پورے طور پر نہیں پائے جارہے ہیں بلکہ اس میں شک ہے، اس لئے اس کو حلال قرار دینا درست نہیں ہے۔

## ایک آواز:

میں مولانا ابوالحسن صاحب کی رائے سے اتفاق کرتا ہوں۔

## مفتی شبیر احمد صاحب:

مولانا ابوالحسن صاحب نے جو بات فرمائی ہے اس سے ہم کمیٹی کے افراد کو اختلاف ہے۔

## مفتی احمد دیولوی صاحب:

اس میں عدم جواز کی بات سمجھ میں نہیں آتی ہے، جبکہ جواز صحیح طور پر ثابت ہے، کیونکہ کوئی آدمی اپنے ہاتھ کے عمل سے ذبح کرتا ہے، تو ہاتھ کا عمل اس میں بھی ہے، اس لئے حلال ہونا چاہئے۔

## ایک آواز:

اس میں میں کہتا ہوں کہ صرف ہاتھ کے عمل سے کام نہیں چلتا، اس لئے کہ جب تک پاور ہاؤس سے بجلی سپلائی نہیں ہوگی تو صرف بٹن دبانے سے کام نہیں چلتا ہے۔

## مفتی احمد صاحب:

بٹن دبانے سے جو بجلی کی قوت کا استعمال کیا گیا ہے اصل میں ہاتھ کو دخل ہے۔

## حضرت قاضی صاحب:

مولانا ابوالحسن صاحب نے جو اختلاف کیا ہے، ان کے اختلاف کا نقطہ نظر یہ سمجھ میں آتا ہے کہ سلاٹر ہاؤس والے اسی کا ناجائز فائدہ اٹھائیں گے، یہ شاید مولانا کی گفتگو کا مقصد ہے، اور حضرت مولانا شبیر احمد صاحب کی گفتگو سے یہ سمجھا کہ چونکہ بجلی کی طاقت سے مشین چلتی ہے اس لئے ہم اس کو جائز نہیں کہتے، یہ دو بات ہوگئی۔

## مولانا ابوالحسن صاحب:

حضرت مولانا قاضی صاحب نے جو بات فرمائی وہ بھی ہے، لیکن ساتھ ساتھ یہ بھی ہے کہ مشین کے چلنے سے ہوسکتا ہے کہ بعض جانور کی گردن پورے طور پر نہ کٹے اور یہ ہوسکتا ہے کہ وہ چاروں رگوں کو نہ کاٹ سکے، اور اگر ایسا ہوا کہ وہ صحیح طور پر ذبح نہ ہوسکا تو ظاہر ہے کہ وہ حرام ہوجائے گا اور حرام وحلال کا اجتماع ہوجائے گا، اور شرعی قاعدہ ہے کہ حلال وحرام کے جمع ہونے کی صورت میں حرمت کو ترجیح دی جاتی ہے۔

## مفتی محبوب علی وجیہی:

مشین پر آدمی مقرر ہوتے ہیں اور جانور لائے جاتے ہیں اور ذبح ہوتے ہیں تو وہ تو حلال ہے، اور جن صورتوں میں اشتباہ ہے، حلال وحرام کے اشتباہ کی صورت میں ان کو حرام قرار دیا جائے۔

☆☆☆

تمت